# اکسٹرافارماکوپیا

مؤلفہ

بابو نگندر چندر مکرجی میڈیکل افسر دہارپور ڈسپنسری

آف

دی آنریبل راجہ رامپال سنگھ صاحب بہادر ضلع پرتابگڈھ

آودھ۔

اوّل مرتبہ

سنہ ۱۸۹۷ع

جلد ۵۰۰

میڈیکل پریس آگرہ میں باہتمام کارپردازان مطبع چھاپا گیا




**Abrus Pricatorius** - Cantry Liquonce

# ابرس پرکٹوریس ہندی گھنچی - عربی عین الدیک

خواص و فوائد - لڑکون کی کہانسی اور آنکھون کے بیماریون مین اسکا عرق استعمال کیا جاتا ہے +

*Infusion Abri* - انفیوزن ابرائی -

ایک حصہ دوا - ۱۲ ½ حصہ پانی مین بھگو کر چھان لین

فوائد۔ گرانیولر لڈز مین بذریعہ برش لگاتے ہین

## لیکر ابرائی Liquor Abri

فواید۔ ایضاً۔ زیادہ تیز ہونیکی وجہ سے سہ گونہ یا پنج گونہ پانی ملاکر ہلکا کر لیتے ہین۔

ہندوستانی اطبا اسکا شربت بچون کی کھانسی مین زیادہ تر استعمال کیا کرتے ہین اسکے شربت کے طیار کرنیکا یہ طریقہ ہے کہ گھنچی کی تازی جڑ ۲ اونس۔ بہنڈی کے چہوٹے چہوٹے ٹکڑے ایک اونس اور پانی ایک پائنٹ آدہ گھنٹہ تک جوشش دیکر چہان لو اور ۸ اونس شکر یا شہد ملاکر قوام طیار کرلو۔ خوراک ½ اونس دن مین کئی مرتبہ جب کھانسی معلوم ہو۔

## ایسیڈم بوریکم Acidum Boricum.

خواص و فواید۔ دافع سڑن ہونیکی وجہ سے زخمون پر اسکا مرہم و لوشن استعمال کرتے ہین دہن کی بیماریون مین ایک اونس گرم پانی مین ۵ اگرین

دوا حل کرکے کلّی کراتے ہین - اس کا سفوف تلون مین لگا لینے سے اوس بدبو کو دور کرتا ہے جو پسینے کی وجہ سے پیرون مین اکثر لوگون کی ہوجایا کرتی ہے -

## انگوئنیٹم ایسیڈائی بوریسائی *Unguentum Acidi Borici.*

فواید - اگزیما - السر - اور جلے ہوئے زخم کو بہت نفع پہونچاتی ہے -



## ایسیڈم کاربولیکم *Acidum Carbolicum.*

خواص و فواید - کاسٹک دافع سڑن دبوا و رسڈیٹو بھی ہین دست اور ریاح کے درد و قراقر کے دفع کرنے کے لیے ۳ گرین کے حساب سے گولیان بنا کر دن مین تین مرتبہ دیا جاتا ہے اور مثل کریوزوٹ ۳ گرین کے خوراک مین قے کو روک دیتا ہے -

## لوشیو ایسیڈائی کاربولیسائی *Lotio Acidi Carbolici*

۴ گرین ایسڈ اور ایک اونس آب مقطر

فوائد - مچھر کے کاٹے ہوئے زخم کے جلن کو دور کرتا ہے

## مسچورا کاربولیسائی ایسڈائی Mistura Carbolaci Acidi

½ اپونڈ ایسڈ اور دو پونڈ ٹنکچر آیوڈین مین ایک اونس پانی ملا کر طیار کرلین

فوائد - ٹائفائید بخار کے لیے مفید ہے۔

خوراک - ایک اونس دن مین ۳ یا ۴ مرتبہ کھلانا چاہیئے۔

## پلولا ایسڈائی کاربولیسائی Pilula Acidi Carbolici

فی گولی دو گرین کے حساب سے بنائی جاتی ہے

فوائد - دست کو روکتی ہے اور ریاح کے درد اور باری کے بخار کو روکتی ہے

دن مین تین گولیان دینا چاہیئے۔

## وےپرا ایسڈائی کاربولیسائی Vapor Acidi Carbolici

فوائد ایک پائنٹ گرم پانی مین ۲۰ گرین ایسڈ ڈالکر بھاپ لینے سے کو کر کھانسی

دمہ دق کے بیمار کو نفع پہونچتا ہے۔

## Acidum Hydrofluoricum ایسیڈم ہیڈرو فلوریکم

فواید۔ تین حصہ پانی مین ایک حصہ دوا ملا کر ابخرے سنگہا نے سے تپ دق کے بیمار کو نفع پہونچتا ہے۔

## Acidum Hydrofluoricum Dilutum ایسیڈم ہیڈرو فلوریکم ڈئیلوٹم

فواید۔ ۱۵ بوند سے ایک ڈرام تک گہیگہے کی بیماریون مین مفید ہے

خوراک۔ ۱۵ بوند سے ایک ڈرام خواہ دو ڈرام تک

## Ammonium Flawride. ایمونیم فلورائیڈ

فواید۔ تلی دبروٹ کی بیماریون مین اسکا سولیوشن ۴ گرین دوا ایک اونس پانی مین حل کرکے دینے سے اکثر بہت ہی نفع ہوتا ہے۔ ۵ بوند سے شروع کرکے ۷۵ بوند تک رفتہ رفتہ بڑہانا چاہیئے۔

خوراک $\frac{1}{24}$ گرین سے $\frac{1}{2}$ گرین +

## Acidum Lacticum. ایسیڈم لیکٹی کم

خواص وفواید - دن مین دو مرتبہ ۱۰ بوند کی خوراک مین سل کی بیمار ی کی
کھانسی کو روکتی ہے اور بیاس کی شدت مین کمی پیدا کرتی ہے -

خوراک - ۵ بوند سے ۲۰ بوند تک

ایسیڈم لیکٹیکم ڈیلوٹم Acidum Lacticum Dilutum

فوائد - بچون کے دست کے روکنے کیلئے عمدہ شئے ہے -

خوراک ½ ڈرام سے ۲ ڈرام

سیرپس کیلسائی لیکٹو فاسفیٹس Syrupus Calcii Lactophosphatis

فوائد - پرانی کھانسی - دمہ اور ناطاقتی کی بیماری کے لئے مفید ہے

خوراک ایک ڈرام سے ۲ ڈرام

سیرپس کیلسائی اٹ فرای لیکٹو فاسفیٹم Syrupus Calcii et Ferri Lactophosphatum.

خوراک وفواید - ایضاً

ایسیڈم فنائل پروپیانیکم Acidum Phenyl propionicum.

خواص و فواید - اسکا الکوہالک سولیوشن جبکہ ۱۰ بوند کے خوراک مین سل کے بیمار کو پلاتے ہین تو جلد اوس مین طاقت آجاتی ہے اور توانا بھی ہونے لگتا ہے - کھانسی مین بھی کمی ہو جاتی ہے -

خوراک ایک گرین سے ۲ گرین



ایسیڈم پکریکم Acidum Picricum.

لیکر ایسیڈائی پکریسیائی Liquor Acidi Picrici.

فیصدی ایک گرین کے حساب سے بنایا جاتا ہے

خواص و فواید - بخار و البیومنوریا مین دیا جاتا ہے اسکا سولیوشن جب جلے ہوئے زخم پر لگایا جاتا ہے تو بہت جلد فایدہ پہونچاتا ہے اور درد بھی زخم کا جاتا رہتا ہے -

ایمونیا پکراس Ammonii Picras.

فوایدـ لرزہ کے باری کو روکنے کی لئے یہ دوا مثل کونین کے مفید ہے۔

خوراکـ ۱/۴ گرین سے ۲/۴ گرین بطور گولی یا کسی میٹھے عرق کے ہمراہ استعمال کرسکتے ہیں۔



## ایسیڈم پائروگیلیکم Acidum Pirogallicum.

خواص وفوایدـ گیلک ایسڈ کے طور پر یہ دوا نفث الدم میں استعمال کرتے ہین

خوراک ۱/۲ گرین سے ۱/۲ ۱ گرین بطور گولی

## انگوئینٹم ایسیڈائی پائروگیلیسائی یا جیرس صاحب کا مرہم Unguentum Acidi Pyrogallici

فوایدـ سوراسس کے بیماری مین استعمال کرتے ہین۔ یہ دوا زہریلی ہونے کی وجہ سے بڑی خبرداری سے لگانا چاہیئے۔ زہر کا اثر دور کرنے کے لئے ایسڈ نائٹرو میوریاٹک ڈیلیوٹ دینا چاہیئے۔



Acidum Citricum  الیسیڈم سائٹریکم یعنی لیموں کا ست

فائدہ اور استعمال - بخار کی حالت مین جسم کی حرارت اور تشنگی مین کمی پیدا کرتی ہے اسکروی کی بیماری مین اسکا استعمال مفید خیال کرتے ہین ڈاکٹر ہنٹ صاحب فرماتے ہین کہ نکسیر کے بیماری مین اسکے سولیوشن کو بذریعہ پچکاری ناک مین پہونچانے سے یا روئی ڈبو کر رکھ دینے سے بہت جلد خون کا گرنا بند ہو جاتا ہے -

خوراک ۱۰ گرین سے ۳۰ گرین تک

---

Acidum Salicylicum.  الیسیڈم سا-لی-سی-لیکم

استعمال - یہ دوا نہایت عمدہ اور دافع بو و سڑن ہے اسلئے کاربولک ایسڈ کی جگہ پر استعمال کرسکتے ہین مختلف قسم کے بخار و بادہ ترد وجع مفاصل مین بہت ہی مفید ہے

خوراک ۵ گرین سے ۳۰ گرین تک

Salicylic Acid Suet  سیلی سلک ایسڈ سوٹ -

استعمال۔ گھوڑے کی سواری مین ران چھلجانے سے جو درد ہونے
لگتا ہے اسکی مالش سے رفع ہوجاتا ہے۔

کلوڈیم سیلی سی لیکم۔ Collodium Salicylicum

فواید۔ جب کارن یعنی گٹھون اور وارٹس پر لگایا جاتا ہے تب
وہ جلد دور ہوجاتے ہین۔

انگونٹیم اسیڈائی سیلی سیلائی۔ Unguentum Acidi Salicylici.

استعمال۔ عمدہ دافع سڑت ہی اس لئے زخمون پر لگانے سے جلد خشک
ہوجاتی ہین مرہم کی طاقت ۲۸ حصہ مین ایک حصہ ہوتی ہے۔



اسیڈم آسمیکم L Acidum Osmicum.

استعمال۔ نیورلجیا و دیگر دردناک بیماری مین اسکے سولیوشن کی
پچکاری لگانے سے فائدہ پہونچتا ہے۔

## لیکر ایسیڈائی آسمی سائی — Liqr. Acidi Osmici

فواید۔ سو حصہ پانی مین ایک حصہ اس ایسڈ کا حل کر کے ۵ قطرے لیکر درد کی جگھہ پر پچکاری کرین جب کسی دوا سے نفع نہین پہونچتا۔ تب اسکی پچکاری سے سائی ٹیکا وغیرہ رفع ہو جاتا ہے ۵ا قطرے تک استعمال کر سکتے ہین۔



## آگیریکس البس — Agaricus Albus.

یہ ایک قسم کی کائی ہے رنگ سفیدی مایل ہوتا ہے اور ترش ذائقہ کا ہوتا ہے۔

فائدہ۔ زیادہ مقدار مین یہ دوا مسہل ہے اور کم مقدار مین اسٹرنجنٹ اسلیئے دست پیچش نصف الدم اور پستانون کا دودھ خشک کرنے کے مفید ہے سل کی بیماری مین جو بکثرت پسینہ آتا ہے اسکے استعمال سے رک جاتا ہے۔

خوراک سفوت ۵ گرین سے ۳۰ گرین تک۔

اکسٹراکٹم اگیریسیائی۔ Extractum Agarici

فائدہ۔ زیادہ مقدار میں یہ دوا مسہل ہے اور کم مقدار میں اسٹرنجنٹ اسلئے

دست پیچش نفث الدم اور پستانوں کا دودھ خشک کرلینے کے لئے مفید ہے

سل کی بیماری میں جو بکثرت پسینہ آتا ہے اسکے استعمال سے رک جاتا ہے۔

فواید۔ ایضاً۔ خوراک ۳ گرین سے ۶ گرین تک

اکسٹراکٹ اگیریسیائی لکویڈم Extractum Agrici Liquidum

فواید۔ ایضاً۔ خوراک ۳ سے ۲۰ بوند تک

ٹنکچر اگیریسیائی Tinctura Agarici

فواید۔ ایضاً۔ خوراک ۲۰ سے ۶۰ بوند تک

اگیریسین Agaracin

یہ اگیریکس البس کا جوہر ہے سل کی بیماری کے پسینہ روکنے کے لئے ڈوز

پاوڈر کے ہمراہ استعمال کرتے ہین +

خوراک $\frac{1}{12}$ گرین سے $\frac{1}{6}$ گرین تک

## Aletris. الیٹرس

خواص و فواید - ٹانک - ڈایورٹک اور ورمی فیوج ہے - ایمنوریا ڈسمنوریا
برولپسس یوٹرائی اور اسقاط حمل کے روکنے کے لئے استعمال کرتے ہین
کہتے ہین کہ بانجھ عورتون کو اس دوا کے کہلانے سے رحم کی حالت درست
ہو جاتی ہے - خوراک سفوف ۱۰ گرین تک - اکسٹراکٹم الیٹرس - اکسٹراکٹم
الیٹرس لکویڈم - ٹنکچر الیٹرس - ڈیکاکشن الیٹرس اسکے خاص مرکبات ہین +
خوراک - اکسٹراکٹ - ۲ گرین سے ۵ گرین تک - لکویڈ اکسٹراکٹ کا ۱۰ بوند
سے ۳۰ بوند تک - ٹنکچر کا ایک ڈرام سے ۲ ڈرام تک - ڈیکاکشن کا $\frac{1}{2}$
اونس تک استعمال کرتے ہین -

## Ammonium. ایمونیم

بواسکی نہایت تیز ہوتی ہے اسکو بیہوشی مین سنگہاتے ہین۔

ایمونیائی بنزوآس Ammonii Benzoas

فواید۔ڈایوریٹیک ہونیکی وجہ سے ڈراپسی وگاوٹ مین استعمال کرتے ہین اسکارلٹ فیور مین بہی مفید ہے۔کلیجہ پر اس کا اسٹمیولنٹ اثر ہوتا ہے۔ اسلئے لور کی بیماری مین زیادہ تر استعمال کیا جاتا ہی۔

خوراک ۱۰ گرین سے ۲۰ گرین تک

ایمونیائی بروماید م Ammonii Bromidum.

خواص وفواید۔نروائن ہے ۔ڈی۔ٹیو اور انٹی سپازموڈک ہونیکی وجہ سے کوکر کھانسی۔دردسر۔کنولشن ومرگی مین استعمال کرتے ہین

خوراک ۵ گرین سے ۳۰ گرین تک اور ایک سال کے بچے کو ایک گرین سے ۳ گرین تک دے سکتے ہین

ایمونیم کلورایڈم۔ہندی نوسادر Ammonii Chloridum

فوائد - پرانی کھانسی مین ملیٹھی کے ہمراہ ۲۰ گرین کی خوراک مین تین تین گھنٹہ بعد استعمال کرنے سے بلغم آہستہ آہستہ خارج ہوتا رہتا ہے اور کھانسی تھم جاتی ہے - نیورلجیا مین ٹنکچر ادیھیم اور مگنے شیا سلفاس کے ہمراہ ۲۰ گرین کی مقدار مین فائدہ کرتی ہے -

کولوگاگ کے طور پر جگر کی بیماریون مین بھی یہ دوا فائدہ مند ہے ڈاکٹر فلنٹ صاحب اسی کا لرزہ کی باری کو روکنے کے لیے عمدہ بتلاتے ہین -

خوراک ۵ گرین سے ۲۰ گرین تک

## لوشیو امونیائی کلورائڈائی Lotio Ammonii Chloridi

۱۲ حصہ پانی مین ایک حصہ دوا کے ملانے سے بن جاتا ہے -

فوائد - ہر اقسام کے موچ و سوجن و پھوڑا و تاپ تلی و مرگی البس مین کپڑا تر کر کے لگانے سے بہت فائدہ ہوتا ہے -

## امونیائی فاس فاس Ammonii Phosphas

فائدہ - یورک ایسڈ کی پتھری مین یہ دوا نہایت مفید پڑتی ہے - بطور
ہپاٹک اسٹی مولنٹ جگر کی بیماریون مین استعمال کرتے ہین -

خوراک ۵ گرین سے ۲۰ گرین تک

## امونیائی آیوڈائڈم Ammonii Iodidum.

خواص وفواید - مثل آیوڈائڈ آف پٹاسیم کے آتشک اور وجع مفاصل کے
بیمارون مین استعمال کرتے ہین +

خوراک ۲ گرین سے ۵ گرین تک دن مین تین مرتبہ کہلا دین

## امونیائی کاربوناس Ammonii Carbonas.

فواید - بطور دافع بلغم پرانی کہانسی مین اور بوجہ انٹاسڈ بدہضمی مین
کہلاتے ہین +

خوراک تین گرین سے ۱۰ گرین تک



## Amyl Nitras. اميل نائٹرس

فوايد - انجاينا پکٹورس مین ۳ سے ۶ قطرہ تک اسکا بخار سنگہانے سے نہایت فایدہ ہوتا ہے - دمہ کی بیماری مین بہی یہ دوا فایدہ کرتی ہے اور لرزہ کے آنیکے قبل اس دوا کے سنگہانے سے بعض اوقات سردی کا معلوم ہونا رک جاتا ہے -

مقدار - ۲۰ بوند سے ۵ بوند تک بطور بخار کے نہایت احتیاط سے سنگہانا چاہیئے خوراک - ½ بوند سے ایک بوند تک -

## Mistura Amyle Nitras. مسیچورا امایل نائٹرائی ٹس

ترکیب - ایک اونس پانی مین ۴ بوند دوا چھوڑ کر طیار کر لیوین -

فوايد - سی سکنس مین استعمال کرتے ہین

خوراک - ایک ڈرام سے ۲ ڈرام تک

یہ دوا - کلوروفارم اور کچلہ کا فادزہر ہے -

## Anacardium اناکارڈیم - ہندی کاجو

خواص و فواید - ابلہ و سوزش پیدا کرتی ہے اسلئے جذام داد و گھٹیا کی بیماری

مین اسی لگاتے ہین + ۔

انگوئینٹم اناکارڈائی - Unguentum Anacardii

۸ حصہ دسلین مین ایک حصہ دوا ملاکر طیار کرتے ہین -

فوائد - ابلہ اوٹھانے کی غرض سے استعمال کرتے ہین -

ٹنکچر اناکارڈائی - Tinctura Anacardii

فواید - یہ دوا شکم کے کرمون کے مارنے کے لئے مفید ہے -

خوراک - ۲ بوند سے ۱۰ بوند تک -

انٹی - فب - رین - **Antifebrin**.

یہ شے سفید سفوف کے طور پر ہوتی ہے - اناکی لین اور گلی شیل اسی ٹک ایسڈ

سے طیار کیجاتی ہے ٹھنڈے پانی کے ہمراہ حل نہین ہوتی مگر گرم پانی - سپرٹ

اور الکوہال مین آسانی سے حل ہوجاتی ہے +

فائدہ اور استعمال۔ یہ دوا نہایت عمدہ انٹی پائریٹک ہے اسلئے بخار کی حرارت
کم کرنے کے لیے ہر اقسام کے بخار یعنی رمٹینٹ فیور۔ ٹائیفائیڈ فیور اور وجع مفاصل کے
بخاروں مین مفید ہے۔ سڈسے ٹیو اور انٹی سپٹک ہونیکی وجہ سے مرگی اور چیچک کے
بیماری مین بہی استعمال کرتے ہین۔ ترکیب اسکے استعمال کرنے کی یہ ہے کہ بخار کی حرارت
کم کرنے کے لئے ۴ گرین سے ۸ گرین تک کافی ہے چنانچہ ایک گھنٹہ بعد پسینہ
کہلکر آنا شروع ہوتا ہے اور بخار کی حرارت جاتی رہتی ہے جبکہ ایک اونس چربی مین ۲۰
گرین دوا ملا کر مرہم طیار کر کے زخمون پر لگایا جاتا ہے تو درد اور سوجن جاتی رہتی ہے
اور انگوئنٹم ہیڈرارجرائی کے ہمراہ مرہم طیار کرنے سے سورائیسس کی بیماری مین نفع
پہونچاتا ہے پانچ گرین کی مقدار مین آدھ آدھ گھنٹہ بعد یا ایک گرین کے حساب سے
گھنٹہ گھنٹہ بعد یا دن مین دو یا تین مرتبہ کہلانے سے دردسر بھی جاتا رہتا ہے۔
چونکہ اس دوا کے استعمال سے اکثر نقصان پہونچتا ہے اسلئے اسپرٹ امونیا ارومٹیکس
یا کاربونیٹ آف امونیا کی ہمراہ استعمال کرنا چاہیئے۔ رات و دن کے اندر ۲۰ گرین

دوا کھلائی جا سکتی ہے۔

خوراک۔ ۴ گرین سے ۱۶ گرین تک

اپی یم۔ ہندی اجمود۔ فارسی۔ تخم کرفس Apium.

فائدہ اور استعمال۔ نہایت عمدہ ڈایوریٹک اور اینٹی اسپاسموڈک ہے۔ بخار۔ نیورلجیا۔ امنوریا اور ڈس منوریا میں استعمال کرتے ہیں۔

اکسٹراکٹم اپی ای ریڈیسس لکوئیڈم Extractum Apii Radicis Liquidum.

فائدہ۔ بخار اور نیورلجیا وغیرہ میں مفید ہے۔

خوراک۔ ۵ بوند سے ایک ڈرام تک

اکسٹراکٹم اپی آئی۔ فرکٹس لکوئیڈم Extractum Apii Fructus Liquidum

فائدہ ــــ ایضاً

خوراک ۱۵ بوند سے ایک ڈرام تک

اپیول Apoil.

یہ شے سبز رنگ کے روغن کی طرح ہوتی ہے اور اجموده کا جوہر ہے

فائدہ - نہایت عمدہ مدر بول ہے مگر خاصکر عسر الحیض مین مفید ہے تین قطرہ سے ۵ قطرہ کی مقدار مین اسکی کیپشول بناکر حیض کے ایام مین کہلاتے ہین -

خوراک ۳۰ بوند سے ۵ بوند تک

## اینٹی پائرین Antipyrin

یہ شے سفید سفوف کے طور پر ہوتی ہے - اس کی مقدار کا نصف حصہ گرم پانی مین حل ہوجاتا ہے ذائقہ بدمزہ ہوتا ہے اسلئے پودینہ کے عرق مین میٹھا ڈالکر پلانا چاہیئے -

فائدہ اور استعمال - نہایت عمدہ دافع بخار - بے حس کننده اور خون بند کرنے والی دوا ہے ۱۵ سے ۳۰ گرین تک بخار کی حرارت کم کرنے کے لئے کافی ہے چنانچہ گھنٹہ گھنٹہ بعد تین دفعہ یہ دوا کہلانی چاہیئے کبھی کبھی اس دوا سے قے ہوجایا کرتی ہے بعض کہلکر پسینہ آجاتا ہے بچون کے بخار مین یہ دوا خاصکر

مفید ہے اسلئے بچہ کے ہر ایک سال کی عمر کے لئے ڈیڑہ گرین کے حساب سے دینا چاہیئے۔ جہازی قے کو بند کرتا ہے جب پندرہ گرین کے مقدار مین کہلایا جاوے صفراوی دردسر مین ۸ گرین کے مقدار مین نفع پہونچاتا ہے۔ وجع مفاصل مین ایک ڈرام سے ڈیڑہ ڈرام تک دو تین دن تک برابر استعمال کرانے سے درد اور سوجن جاتا رہتا ہے۔ لو لگنے اور دردزہ مین ۳۰ گرین کی مقدار کا انیما داخل کرنے سے بیمار کو صحت کلی حاصل ہوتی ہے نفث الدم و دمہ مین بہی اسکے استعمال سے کہین کہین فائدہ پہونچتا ہے۔ ذیابیطیس مین اس دوا کے استعمال سے شکر اور پیشاب دونون مین کمی پائی جاتی ہے۔ پندرہ گرین کی مقدار سوڈا کے ہمراہ استعمال کرنے سے اکثر سنگ مثانہ حل ہوجاتا ہے انفلوئنزہ مین بہی یہ دوا اکثر فائدہ پہونچاتی ہے اور بواسیر مین اس کی سپوزی ٹوری کے استعمال سے درد کو معاً فائدہ پہونچتا ہے اور نکسیر مین اگر فیصدی دس گرین کا سولیوشن بنا کر ناس لیجاوے تو فوراً خون کا گرنا بند ہوجاتا ہے۔

خوراک - ۴ گرین سے ۳۰ گرین تک

انجکٹیو انٹی پائرین ہپوڈرمیکا Injectio Antipyrin. Hypodermica

فواید - درد کمر - عرق النسا - انجائنا پکٹورس درد گردہ - اور عسر الحیض مین ۲ بوند سے ½ ڈرام کی مقدار مین پچکاری لگائی جاتی ہے -

انجکٹیو انٹی پائرین اٹ کوکین ہپوڈرمیکا Injectio Antipyrin et Cocaine Hypodermica

فواید و مقدار - ایضًا

واضح ہو کہ ان صورتون مین انٹی پائرین کا استعمال مضر ہے مثلاً حیض کے ایام نقاہت سل کے تیسرے درجہ کی حالت اور گردہ کی بیماری مین - اور یہہ بھی یاد رہے کہ اس دوا کو نائٹرک ایتھر کے ہمراہ ہرگز نہ دینا چاہیے کیونکہ ان دونون ادویہ کے باہمی میل سے زہر کی تاثیر پیدا ہو جاتی ہے -

جبکہ یہہ دوا سیلی سی لیٹ آف سوڈا کے ہمراہ دیجاتی ہے تو بخار اور درد رفع کرنے مین بہت ہی مفید پڑتی ہے - مقدار وزن ہر دو ادویہ بحساب عمر

حسب ذیل ہے

| عمر بیمار | وزن سیلی سی لیٹ آف سوڈا | | وزن انٹی پائرین |
|---|---|---|---|
| ۳ برس کے لئے | ۲½ گرین | اور | ۲ گرین |
| ۵ برس کے لئے | ۴ گرین | اور | ۲½ گرین |
| ۱۰ برس کے لئے | ۵ گرین | اور | ۳ گرین |
| ۱۵ برس کے لئے | ۷½ گرین | اور | ۴ گرین |
| ۲۱ برس کے لئے | ۱۰ گرین | اور | ۵ گرین |

انٹی پائرین کا فادزہر - ارٹروپین - مسہل اور قے کرانے والی ادویہ ہین -

## اپوسانیم Apocynum.

فائدہ اور استعمال - یہ دوا - ایمیٹک - کیتھارٹک - اکسپکٹورنٹ اور ڈائیورٹک ہے - گاہے گاہے اس دوا سے جی متلانے لگتا ہے - نبض سست ہوجاتی ہے اور بیمار اونگنے لگتا ہے - برائی ٹس ڈزیز - اور ڈراپسی کے لئے مفید ہے

اور ہائیڈروگاگ پرگیٹو تاثیر کے وجہ سے پلوریسی کے لئے بہت ہی مفید ہے

دل پر اسکا اثر مثل ڈجی ٹیلس ہوتا ہے۔

خوراک جڑ۔ ایک گرین سے ۲۰ گرین تک

ٹنکچر اپوسائنائی لکویڈم Tinctura Apocyni Liquidum

فائدہ۔ ایضاً

خوراک ۵ بوند سے ۲۰ بوند تک اور بطور ایمیٹک ۱۵ بوند سے ۲۰ بوند تک

ٹنکچر اپوسائنائی Tinctura Apocyni

فائدہ۔ ایضاً

خوراک ۵ بوند سے ۲۰ بوند تک

اپومارفائین ہائیڈروکلوراس Apomorphine Hydrochloras

فائدہ اور استعمال۔ نہایت سریع الاثر قے لانے والی دوا ہے چنانچہ زہر

خورانی میں بذریعہ پچکاری دفعیہ زہر کے لئے مفید ہے۔ کم مقدار میں دافع بلغم

ہے اسوجہ سے دمہ اور کہانسی کے عارضون مین مارفیا کے ہمراہ برابر مقدار مین متواتر دو دو گہنٹہ بعد پلانے سے نفع پہونچتا ہے۔ کبہی کبہی ہچکی۔ کوریا۔ اور مرگی کے عارضون مین بہی فائدہ مند ہوتا ہے۔

خوراک - $\frac{1}{20}$ گرین سے $\frac{1}{16}$ گرین تک دافع بلغم اور $\frac{1}{12}$ گرین سے $\frac{1}{4}$ تک بطور ایمے ٹک۔

## انجکشو اپومارفائی نی Injectio Apomorphinae

اپومارفین ۲ گرین۔ کیمفر واٹر ۱۰۰ بوند حل کرکے چہان لین

مقدار ۲ بوند سے ۸ بوند تک بطور ایمی ٹک

## سیرپس اپومارفائی نی ہائیڈروکلوریٹس Syrupus Apomorphinae Hydrochloratis

فایدہ - ایضاً

خوراک $\frac{1}{2}$ ڈرام سے ایک ڈرام تک

**Aristol** ارسٹول

فائدہ اور استعمال - مثل ایڈوفارم کے یہ دوا زہریلی نہین ہوتی اسوجہ سے بجاے ایڈوفارم لیوپس - سوریاسسس - رنگ ورم - اگزیما اور مختلف اقسام کے زخمون مین یہ دوا بطور مرہم استعمال کیجاتی ہے

انگوینٹم ارسٹول - فیصدی ۵ یا ۱۰ گرین کے حساب سے طیار ہوتا ہے -

**Atropine.** اٹروپین

فائدہ - پتلیان پہیلانے کے لئے اسکے عرق کو آنکھون مین ڈالتے ہین پس اسی غرض سے آنکھون کی بیماریون مین استعمال کرتے ہین - تپ دق کے پسینہ کو روکتا ہے اور پائی روسس ویوٹرائین ہرج مین بھی مفید پڑتا ہے -

**Linimentum Atropinæ** لے نی منٹم اٹروپائنی

ایک اونس مین ۴ گرین دوا پڑتی ہے

فائدہ - وجع مفاصل اور کمر کے درد مین ضماد کرنے سے فائدہ پہونچتا ہے

انگوئنٹم اٹروپائنی

*Unguentum Atropinae*

ایک اونس لارڈ مین ۸ گرین دوا ملا کر طیار کر لین

فایدہ - رجع مفاصل و کمر کے درد مین ضماد کرنے سے فائدہ پہونچتا ہے

اٹروپین سلفاس

*Atropinae Sulphas*

فایدہ - یہ ایک نہایت زود اثر زہر ہے اور آنکھون کی تپلیان پہیلانے کیلیے

اسکا لوشن فیصدی ۴ گرین کے مقدار کا استعمال کرتے ہین -

خوراک - ۱/۱۲۰ گرین سے ۱/۴۰ گرین تک

پلولا اٹروپین

*Pilula Atropine*

نسخہ - ایک گرین اٹروپین مین ساٹھ گولیان طیار کرنا چاہیئے -

فایدہ - سل کی بیماری کے پسینہ کو روکنے کے لیئے سوتے وقت کہلایا جاتا ہی -

لائکر اٹروپائنی سلفی ٹس

*Liqr. Atropinae Sulphatis.*

نسخہ - فیصدی ایک گرین کے حساب سے طیار کیا جاتا ہے -

فائدہ - پیچش کے مروڑ اور سل کے پسینہ کو روکتا ہے

خوراک - ایک بوند سے ۴ بوند تک

**انجکشیو اٹروپائنی ہائپوڈرمیکا** *Injectio Atropinae Hypodermica*

ایک اونس پانی مین ۴ گرین اٹروپیا سلفاس حل کرکے طیار کرلو

فایدہ - افیون کا زہر دور کرنے اور سینہ سے خون کا گرنا روکنے کے لیے

پچکاری دیجاتی ہے -

مقدار - ایک بوند سے ۴ بوند تک

**ازاڈرختا انڈیکا - ہندی نیم** *Azadirachta.*

فایدہ - اسٹرنجنٹ - انٹی پیریاڈک اور اسٹمیولنٹ ہے - نیم کی چھال

کو تپ نوبتی اور ہر اقسام کی کمزوری مین استعمال کرتے اور پتون کو زخمون اور جلدی

بیماریون مین لگایا کرتے ہین -

**ڈی کاکٹم ازاڈرکٹی** *Decoctum Azadirachtae*

نسخہ - نیم کی چھال ۲ اونس - پانی ڈیڑھ پائنٹ - پندرہ منٹ تک جوش دیکر چھان لیں -

فائدہ - بطور انٹی پیریاڈک کے ½ اونس سے ۳ اونس دو دو گھنٹہ بعد نوبت سے پیشتر پلادیں اور بطور ٹانک کے ایک یا دو اونس دو یا تین مرتبہ دن میں -

ٹنکچر ازاڈریکٹی - Tinctura Azadrachte

نسخہ نیم کی چھال کوٹی ہوئی ۲½ اونس پروف اسپرٹ ایک پائنٹ -

فایدہ ناطاقتی و بخار میں استعمال کرتے ہیں -

خوراک - بطور ٹانک ½ ڈرام سے ۲ ڈرام تک

نیم کے بیجوں کا کڑوا روغن وجع مفاصل و جزام میں لگاتے ہیں -

ای رائی ڈن - Iridin.

فایدہ - مثل پوڈوفلن کے اسکا بھی بہت عمدہ اثر جگر پر ہوتا ہے اور پوڈوفلن کے ہمراہ اسکا ایپی رینٹ اور کولوگاگ اثر پیدا ہوتا ہے اسلئے یرقان میں مفید ہے

اورحب ڈیڑھ گرین سے ۳ گرین تک کی ایک گولی راتکو کھائی جاتی ہے اور صبح کو ایک ہلکا نمکین جلاب دیا جاتا ہے تو حمل کے حالت کے قے کو بہت جلد روک دیتا ہے۔

خوراک۔ ایک گرین سے ۵ گرین تک بطور گولیان

---

## استروفن تھس۔ فارسی کمبی Strophanthus

فائدہ۔ یہ دوا بہت عمدہ مقوی دل و مدر بول ہے۔ دل کی بیماریون مین مثل ڈجی ٹلیس کے نہایت مفید ہے۔ چونکہ یہ دوا بچون کے لئے مضر نہین ہے اسلئے اونکے دل کی اور پیشاب کی بیماریون مین بہت ہی مفید ہے۔ ٹائفائڈ فیور اور کزاز کی بیماری مین بھی استعمال کرتے ہین۔

## ٹنکچر استروفن تھائی Tinctura strophanthi.

فائدہ۔ دل کی بیماریون مین فائدہ مند ہے۔ اور ۵ بوند کی مقدار مین دن مین

تین مرتبہ شرابی کو پلوانے سے اوس کی طبیعت شراب پینے کیطرف سے بالکل ہٹنے لگتی ہے چونکہ پانی کے ہمراہ اس دوا مین ایک زہریلی شئے تہ نشین ہوجاتی ہے اسلئے پانی مین ملاکر دینا مضر ہے -

خوراک ۲ بوند سے ۱۰ بوند تک

اسٹے لن جیا- Stillingia

فائدہ زیادہ مقدار مین - دوا کتھارٹک اور ایمیٹک ہے اور کم مقدار مین الٹرے ٹیو ہے اسلئے یرقان اور جگر کی بیماریون مین استعمال ہوتی ہے اور الٹرے ٹیو فائدہ کے لئے آتشک اور اسکرا فیولا مین اسکو دیتے ہین -

اکسٹراکٹم اسٹے لن جیائی فلوئڈم Extractum Stillingia fluidum

فایدہ - ایضًا

اور خوراک ۱۵ بوند سے ۶۰ بوند تک

اور اسٹی لن جن جو اسکا جوہر ہے ۲ گرین سے ۳ گرین تک کے خوراک اوسکی ہے -

لیکر اسٹی لنجی کمپازیٹا — Liqr. Stillingiae Composita

فواید - یہ دوا آتشک کے لئے ایک نادر شئے ہے

خوراک - ایک ٹی اسپون فل دن مین تین مرتبہ

---

اک تھیول - Ichthyol.



یہ شئے گاڑہی القطرہ کی شکل [illegible] پانی [illegible] وایتہر مین حل ہو جاتی ہے ۔

فایدہ - پرانی جلد کی بیماریون مین یعنی مہاسہ اور اکوت (اگزیما) کی بیماری مین بہت ہی مفید ہے اسلئے ۲۰ فیصدی حساب کے مقدار کا مرہم بنا کر لگاتے ہین - جزام کے زخمون پر لگانے کے لئے کراسیو مین وسیلی سی لک ایسڈ کے ہمراہ مرہم بناتے ہین - نیورلجیا - زکام - وجع مفاصل - قبض الدم - ذیابیطیس کے بیماریون مین کہلاتے بھی ہین -

اس دوا کے دو مرکبات یعنی پوٹیشیائی سلفو اکتھائی اولاس و سوڈیائی سلفو اکتھائی اولاس ہین - مثل اکتھایول کے استعمال کئے جاتے ہین - مقدار خوراک ان تینون دواؤن کی ایک ہی ہے -

خوراک ٠١ گرین سے ½ ڈرام تک

کیپشول بھی اسکا ٣ گرین کا ساتھ بنتا ہے جو مثل اکتھایول کے استعمال کیا جاتا ہے اور اکتھایول سوپ بھی بنتا ہے جو جلدی امراض کے لئے مفید ہوتا ہے



## آیڈوفارم — *Iodoform.*

فائدہ - یہ دوا نہایت عمدہ انٹی سپٹک ہی اسی فائدہ کے لئے گندے زخمون اور آتشک کے زخمون پر اسکے باریک سفوف کو چھڑک دینے سے زخم گندہ نہین ہونے پاتا کاڈلیور آئل کے ہمراہ سل و اسکرافیولا کی بیماریون مین استعمال کیا جاتا ہے - اندرونی استعمال سے اکثر گنٹھیا کا درد جاتا رہتا ہے -

ڈاکٹر کریڈی صاحب نے ایوڈوفارم کو اکسائیڈ آف زنک کے ہمراہ ملا کر مرہم طیار کر کے کارنجل کے زخمون پر لگانا نہایت ہی مفید بتلایا ہے - خالص ایوڈوفارم کو شل ہلاس کے زکام کی بیماریون مین بھی استعمال کرتے ہین -

خوراک ½ گرین سے ۳ گرین تک

**انگوئنیٹم آیوڈوفارم - Unguentum Iodoformum**

ایوڈوفارم ایک اونس - لارڈ ۹ اونس پگھلا کر ملا لین

فواید - گندے زخمون اور آتشک کے زخمون پر لگایا جاتا ہے -

**پلولا آیوڈوفارمائی - Pilula Iodoformi**

فائدہ - ایوڈوفارم جب ½ گرین سے ۳ گرین کی مقدار مین بطور گولیون کے سل کی بیماری مین کھلایا جاتا ہے تب کھانسی اور تپ دق کو اسقدر فائدہ ہوتا ہے کہ کسی اور دوا سے نہین ہوتا - فی گولی اسکی عموماً ۲ گرین کی مقدار کے بنائی جاتی ہے -

## سپازی ٹوریا ئی آیوڈو فارما ئی * Suppositoria Iodoformi

فوائد۔ ریکٹم اور عورت کی اندام نہانی کے اندر جب رکھا جاتا ہے تب درد کو بہت افاقہ ہوتا ہے۔ ۳ گرین کی مقدار کا ہر ایک سپوزی ٹوری طیار کیا جاتا ہے

## کلوڈیم آیوڈو فارمائی — Collodium Iodoformi

فائدہ۔ آتشک کے زخموں پر پھیر دینے سے فائدہ ہوتا ہے

## ایوڈو فارم انڈ یوکالپ ٹس بوجینیز —

نسخہ ایوڈو فارم ۵ گرین۔ آیل آف یوکالپ ٹس ایک بوند۔ آئل آف تھیوبرو ما ۳۵ گرین ملا کر ۴ انچ کی لمبی بتی۔ ایمیر کتھٹر کی مقدار بنالیوین۔

فائدہ۔ سوزاک کے بیماری مین بتی نائزہ مین داخل کرائجاتی ہے۔ چاہیئے کہ قبل اسکے بیمار کو پیشاب کرالیوین اور بعد داخل کرنے کے دو یا تین گھنٹہ تک پیشاب کرنے کو منع کرادیوین۔ تیسری دن بیمار کی سلفو کاربولیسٹ آف زنک کی پچکاری لگادین اور جب سوزش رفع ہوجاوے تب سلفیٹ آف زنک کی پچکاری ۲ گرین

ایک اونس پانی مین حل کر کے لگانا چاہیئے۔ جب تک اس دوا کا استعمال ہو تب

تلک بیمار کو شراب پینے سے پرہیز رکھنا واجب ہے۔

## آیوڈو کاربن پیسٹ - Iodo carbon Paste

نسخہ - آیوڈوفارم ایک ڈرام - سفوف کوئلہ ۲۰ ڈرام - گلیسرین آف اسٹارچ

دو ڈرام - گلیسرین ایک ڈرام - آدیئم لیونڈر ۲ بوند - ان چیزون کو ملا کر مرہم کے طور

پر طیار کر لیوے -

فائدہ - آتشک کے زخمون کی گندگی دور کرنے اور خشک کرنیکے

لئے یہ ایک عمدہ نسخہ ہے -

## آیوڈم یا آیوڈین - Iodum or Iodine

فائدہ - یہ دوا دافع سرطان مصفی خون - محرک اور سوزش پیدا کرنے والی ہے

جگر - تلی - و گلٹیون کے تحلیل کرنے کے لیئے اور پھوڑون کو بٹھا دینے کے لئے

لگایا کرتے ہین چنانچہ جلندہر کی بیماری مین اسکی کبھی کبھی دو باریان پیٹ پر ایک ایک

ایچ کی دوری پر ہنا دینے سے اکثر فائدہ پہونچتا ہے اور بعض اوقات اسی کی
پی لس کی بیماری مین دن مین تین یا چار مرتبہ لگانے سے عمدہ نتیجہ حاصل ہوتا ہے
خوراک ½ گرین

انجکشیو آیوڈی ہاپوڈرمیکا فورٹشما Ingectio Iodi Hypodermica Fortissmia

فائدہ - ۳ بوند سے ۵ بوند تک برانکویل کے بیماری مین پچکاری لگائی
جاتی ہے -

پگ من ٹم پاسِس کم آیوڈو ۳۳ Pigmentum Picis Cum Iodo

نسخہ ایک اونس ٹار ایل مین دو ڈرام آیوڈین حل کر کے طیار کر لین -

فایدہ - داد مین لگانے کے لئے یہ عمدہ دوا ہے -



اپیکے کوانا - Ipecacuahna

فائدہ - تھوڑی مقدار مین پسینہ آور اور دافع بلغم ہے مگر زیادہ مقدار مین ایمٹک

ہے ۳۰ گرین سے ۲/۱ گرین کی مقدار مین پیچش کے لئے بہت ہی مفید ہے

اس غرض سے ایک جدید مرکب پلوس اپلے کے کوانا۔ساینی ایمی ٹائی ٹو ایجاد کیا

گیا ہے جس سے قے نہین آتی۔جب افیون کے ہمراہ ملا کر لیپ بچھو کے کاٹے

ہوئے زخم پر لگایا جاتا ہے تب اکثر درد فوراً رفع ہوجاتا ہے۔

**نوٹ**۔ تبض کی بیماری ایلم کی ساتھ دیے کاک جب تھوڑی مقدار مین دیاجاتا ہے تو فائدہ ہوتا ہے۔

یہ دوا کبھی کبھی شراب خوری کے قے روکنے کے لئے بھی مفید پڑتی ہے

## سیرپس ایپکاکیوانا اسی ٹیکس Syrupus Ipecacuahna Aceticus

فائدہ۔ مثل۔ ایپی کاک دافع بلغم ہے

خوراک۔ایک ڈرام سے ۲ ڈرام تک اور بچوں کے لئے ۵ بوند سے۔ آدھی تک

## اسبے لیا۔ہندی بائی برنگ Embelia

فایدہ۔ یہ دوا کرم کش ہے اسکے رنج۔ پیلم مین بھر کر پینے سے نفخ شکم

مین فایدہ مند ہے۔

خوراک - ایک ڈرام سے ۴ ڈرام تک

## اسے لک مائروبیلن فروٹ ہندی ہٹر فارسی ہلیلہ Embelic Myrobalam Fruit

فائدہ - اس دوا کا ہر پہل مفرح - مدر بول اور دست آور ہوتا ہے مگر خشک پہل قابض ہوتا ہے - ولایت مین اسکا شربت بچون کی قبض کی بیماری کے لئے استعمال کرتے ہین ہندوستانی طبیب بھی اسی قبض کی بیماری مین اسطرح پر پلاتے ہین کہ ۲ عدد ہٹر و ایک ڈرام دارچینی خواہ لونگ کو ۴ اونس پانی مین دس منٹ تک جوش دیکر پلاتے ہین +

خوراک ایک یا دو ہٹر حسب ضرورت

## کنفکشیو امبلےسی - Confectio Emblicae

فائدہ - بچون کے قبض کی بیماری مین ½ ڈرام سے ۳ ڈرام تک دیسکتے ہین



## ارگوٹا Ergota.

فایدہ - ایک عمدہ خون بند کرنیوالی دوا ہے چنانچہ ہر قسم کے سیلان خون مثلاً نفث الدم و نکسیر کی بیماری مین خون بند کرنے کے لئے مفید ہے - چونکہ رحم کے عضلاتی ریشون کو یہ دوا اچھی طرح سکیڑ دیتی ہے اسلئے حمل کے وضع کرنے مین جب بچہ دیر مین دقت کے ساتھ پیدا ہونے والا ہو استعمال کرتے ہین اور بعد وضع حمل کے رحم کے اچھی طرح نہ سکڑنے سے جب خون جاری ہوجاتا ہے تب یہ دوا نہایت ہی فایدہ کرتی ہے اور جب لکویڈ اکسٹراکٹ ارگٹ ایک ڈرام کی خوراک مین پلایا جاتا ہے تو ہچکی کی بیماری اچھی ہو جاتی ہے اور بعض اوقات اسکے استعمال سے درد شکم فوراً جاتا رہتا ہے - ڈاکٹر ڈیونڈ صاحب فرماتے ہین کہ اندرونی اور باہری استعمال سے جذام کے بیمار کو بہت جلد نفع پہونچتا ہے - اسکو اسطور پر استعمال کرتے ہین کہ ایک حصہ لکویڈ اکسٹراکٹ مین دو حصہ رکٹیفایڈ اسپرٹ و تین حصہ پانی ملاکر بوتل مین رکھہ چھوڑتے ہین اور ایک ٹی اسپون فل دن مین ایک مرتبہ پلاتے ہین اور اسی مین لنٹ تر کر کے زخمون پر لگاتے ہین ٭

انجکشیو ارگوٹنی ہائی پوڈرمیکا Injectio Ergotinæ Hypodermica

نسخہ ارگوٹین ۱۰۰ گرین ۔ کیمفرواٹر ۲۰۰ گرین ۔ استعمال کے وقت تازہ تیار کرنا چاہیئے ۔

مقدار پچکاری ۔ ۳ بوند سے ۱۰ بوند تک

لیکر ارگوٹی ایمونی اے ٹس ۔ ٹنکچورا ارگوٹی ایمونی اے ٹس ۔ اور لیکر ارگوٹی اسی ٹی کس اسکے مرکبات ہین اور مثل ارگٹ کے استعمال کئے جاتے ہین ۔ مقدار خوراک ہر سہ ادویہ ۱۰ بوند سے ۶۰ بوند تک ہے ۔

یوکے لپٹس فولیا ۔ ہندی نیلی گوند کی درخت کی پتی Eucalyptus Folia

ہندوستان مین یہ درخت نیلے گوند کے نام سے مشہور ہے ۔

فائدہ اور استعمال ۔ تازی پتیون کا خساندہ ایک ڈرام کی مقدار مین تپ نوبتی ورمی ٹنٹ فیور مین دو دو گھنٹہ بعد پلانے سے فائدہ ہوتا ہے کھانسی ورکام مین بھی استعمال کیا جاتا ہے اور دمہ کی بیماری مین پتیون کو چلم مین بھر کر پلاتے ہیت

ٹنکچر یوکے لپٹائی فولیورم Tinctura Eucalypti Foliorum

نائدہ استعمال ۔ تازے پتیوں کا خیساندہ ایک ڈرام کی مقدار مین تپ

نوبتی دورہ تپ فیور مین دو دو گھنٹہ بعد پلانے سے فائدہ ہوتا ہے ۔ کھانسی

و زکام مین بھی استعمال کیا جاتا ہے اور دمہ کی بیماری مین پتیون کو چلم مین بھر کر

پلاتے ہین ۔

خوراک ۱۵ بوند سے ۲ ڈرام تک

اکسٹرکٹم یوکالپٹائی فلوئیڈم Extractum Eucalypti Fluidum

فوائد ۔ ایضاً

خوراک ایک بوند سے ۶۰ بوند تک

اولیم یوکے لپ ٹائی ۔ Oleum Eucalypti

فائدہ ۔ یہ روغن نہایت عمدہ اینٹی سپٹک ہے اسلئے پیورپیرل فیور ۔

اگیو اور سپٹی سیمیا مین بہت مفید ہے ۔ اکسپکٹورنٹ کے طور پر تپ دق

کھانسی اور زکام مین استعمال کیا جاتا ہے۔ بعض ڈاکٹر اسے انفلوانزا کی بیماری کے لئے نہایت ہی فائدہ مند بتلاتے ہین۔ اس دوا کے باہری استعمال سی جلد سرخ ہو جاتی ہے اور چھالے بھی پڑ جاتے ہین۔ وجع مفاصل مین دیگر لینمنٹ کے ہمراہ مالش کرنے کے لئے بھی دیا جاتا ہے۔

خوراک ایک بوند سے ۵ بوند

## ایوکے لپٹس اسمی لنگ سالٹ — *Eucalyptus Smelling Salt*

فایدہ۔ انفلوئنزہ اور زکام مین استعمال کیا جاتا ہے

## ایوکے لپٹس ہنی — *Eucalyptus Honey*

فایدہ۔ تپ دق کے بیمار کو نافع ہے۔

## کریمر یوکے لپٹائی کمپاؤنڈ — *Cremor Eucalypti Co*

فواید — ایضاً

خوراک ایک ڈرام سے دو ڈرام

## ویسپر یوکالپٹائی

Vapor Eucalypti

ایک اونس لائٹ مگنیشا مین ہم بوند یوکالپٹس آئیل ملاکر رکھ چھوڑین اور وقت ضرورت ایک پائنٹ گرم پانی مین ایک ڈرام ڈالکر ابخرہ سنگھا دین۔
فایدہ۔ تپ دق۔ کھانسی و نزلہ کے لئے مفید ہے

---

## اکسلجن۔

Exalgine

خاصیت۔ قلمین اسکی باریک اور بے رنگ ہوتی ہین۔ ذائقہ کچھہ کچھہ کڑوا ہے۔ ٹھنڈے پانی مین کسیقدر حل ہوجاتی ہے مگر گرم پانی و الکحال مین زیادہ۔
استعمال۔ یہ دوا نہایت عمدہ بے حس کنندہ دافع بخار اور دافع سڑن ہے مثل انسٹی پایرین کے اسکا اثر جسم پر ہوتا ہے۔ نیورلجیا کی بیماری مین یہ دوا نہایت فائدہ مند ہے۔ انفلوئنزہ کے بیماری مین بھی استعمال کرسکتے ہین اور ذیابیطس کے بیمار کو اس دوا کے استعمال سے بہت فائدہ پہونچتا ہے۔ بعض ڈاکٹر اسے

بخار مین استعمال کرنا مضر سمجھتے ہین کیونکہ بعض اوقات انسان اسکے زہر کی تاثیر کیوجہ سے مرجاتا ہے۔

خوراک۔ ۴ گرین سے ۶ گرین تک ایک مرتبہ یا ۶ سے ۱۲ گرین تک دن مین دو مرتبہ

ڈاکٹر فریزا صاحب ماستے ہین کہ ۱/۲ گرین سے ۴ گرین تک یا ۴ اگرین تک بہت

گرانیولرا فروسے سنگ اکسلجن و سیچورا اکسلجن اسکے دو مرکبات ہین۔ خوراک گرانیولر

افروسے سنگ اکسلجن کا ایک ڈرام ہے وسیچورا اکسلجن کا ۱/۲ اونس سے ایک اونس تک

## اِن گلووِن — Ingluvin.

یہ دوا مرغ کی پتھری سے تیار ہوتی ہے

استعمال۔ یہ دوا پپسین کے عوض بدھضمی کی بیماریون مین استعمال کیجاتی ہین اور حمل کے ایام کی قے بند کرنے کے لیے ایک مجرب نسخہ ہے۔

خوراک ۱۰ گرین سے ۲۰ گرین تک

## اسٹرانشیم — Strontium.

اسٹران شی آئی بروما ئڈم Strontii Bromidum

فایدہ - بدہضمی و دیگر امراض معدہ - تھاب گردہ کے لئے مفید ہے اور مرگی کی بیماری کو بھی اکثر فائدہ پہونچتا ہے -

خوراک ۵ گرین سے ۳۰ گرین تک

اسٹران شیائی لکٹاس Strontii Lactas

فائدہ - البیومنوریا اور برائٹس ڈزیزمین استعمال ہونے لگا ہے

خوراک ۵ گرین سے ۱۰ گرین تک

اسٹرامونیائی فولیا ہندی دہتورہ کا پتا Stramonii Folia

فایدہ - دمہ کی بیماری مین دہتورے کے پتے کا چرٹ یا اسکو تمباکو کے ساتھہ پلانے سے فائدہ ہوتا ہے -

پلوس اسٹرامونیائی کمپازی ٹس Pulvis Stramonii Compo-

نسخہ - دہتورہ - لوبلیا - نائٹریٹ آف پوٹاس - اور سولفٹ وغیرہ کے ساتھہ

ملکرہنا ہے +

فائدہ - دمہ کے بیمار کو تھوڑا سا سفوف آگ پر رکھکر دھوان سنگھانے سے دورہ

بند ہوجاتا ہے -



## اسٹرکنیا - ہندی - کچلہ - فارسی - فلوس ماہی Strychnia

فائدہ - یہ دوا نہایت عمدہ نروائن ٹانک ہے اسلئے ناطاقتی - فالج - مرگی اور

شراب پینے کی عادت مین کمی پیدا کرنے کے لیئے استعمال کرتے ہین - اسکے استعمال

سے معدہ کو طاقت آتی ہے اور اشتہا کو بڑہاکر ہاضمہ کو بہت مدد دیتی ہے پس

اس قسم کی بدہضمی مین کہ جو کمزوری کے سبب سے پیدا ہوتی ہے عمدہ اثر پیدا کرتی ہے

خوراک $\frac{1}{30}$ گرین سے $\frac{1}{10}$ گرین تک

## فیری اٹ اسٹرکنن سایٹراس Ferri et Strychninæ Citras.

فائدہ - ہر اقسام کی کمزوری کے لئے مفید ہے

خوراک ۳ گرین سے ۰ گرین تک

اسٹرکنائن آرسی نی آس Strychninæ Arsenias

فایدہ۔ تپ دق کے بیماری مین بذریعہ پچکاری یہ دوا جلد کے اندر پہونچائی جاتی ہے۔

خوراک۔ $\frac{1}{}$ گرین سے $\frac{1}{12}$ گرین تک مقدار پچکاری ۴ بوند سے ۱۵ بوند تک

اسٹرکنائن نائیٹراس Strychninæ Nitras

فائدہ۔ بدہضمی کی بیماریون مین نائٹرو میوریاٹک ایسڈ ڈایلوٹ کے ہمراہ استعمال کرنے سے فائدہ پہونچاتا ہے۔

خوراک $\frac{1}{24}$ گرین سے $\frac{1}{10}$ گرین تک



اریکسین ہائیڈروکلوریٹ Orexine Hydrochlorate

سفید زردی مائل رنگ کا سفوف ہوتا ہے پانی اور الکحال مین حل ہوجاتا ہے

اور ذائقہ اسکا تلخ ہوتا ہے -

استعمال بدہضمی کے بیماری مین یہ دوا بہو کچھ کوٹ ہاتی ہے اور سل کی بیماری

مین اس دوا کے استعمال کرانے سے بیمار اکثر توانا ہوجاتا ہے --

خوراک - ۲ گرین سے ۱۰ گرین تک سفوف گولی



اولیم ٹائی کوٹس انگریزی اوٹم - ہندی اجواین (Ptychotis)

فائدہ - اسٹی میولنٹ - کارمی نے ٹیو - انٹی اسپازموڈک اور انٹی سپٹک سے

اور اسکو شکم کے نفخ قولنج - بدہضمی - دست اور ہیضہ مین استعمال کرتے ہین -

اولیم ٹائی کوٹس - روغن اجواین Oleum Ptychotis

فائدہ اور استعمال ایضاً

خوراک - ایک بوند سے ۳۰ بوند تک

اکوا ٹائی کوٹس عرق اجواین Aqua Ptychotis

فائدہ - یہ عمدہ کارمی نیٹو ہے اور بدمزہ چیزون کے ذایقہ بدلنے کیلئے استعمال کیا جاتا ہے اور حباب کے دواسے جو مروڑ پیدا ہوتا ہے اوسے کم کرنے کے لئے دیاجاتا ہے۔

خوراک - ایک اونس سے ۲ اونس تک

ایسٹرکٹم ٹائی کوٹس لکویڈم Extractum Ptychotis Liquidum

فائدہ اور استعمال - ایضاً

خوراک ۱۰ بوند سے ۳۰ بوند تک



اولیم سن ٹائی - فارسی - عطرصندل یا روغن صندل - ہندی چندن کا تیل

Oleum Santali

فائدہ - روغن صندل بجاے کوپی وا کے سوزاک مین نہایت مفید پڑتا ہے

خوراک ۱۰ بوند سے ۳۰ بوند تک

مسچورا اولیائی سن ٹالائی- *Mistura Olei Santali*

فائدہ۔ روغن صندل بجاے کوپی وا کے سوزاک مین نہایت مفید پڑتا ہے۔

خوراک ½ اونس دن مین تین مرتبہ

---

اولیم مروکاڈلیور آئیل-فارسی-روغن ماہی *Oleum Morhuae or Cod Liver Oil*

فائدہ- تپ دق کی بیماری کے روکنے کے لئے یہ ایک عمدہ دواؤن مین سے ہے اوراسکے استعمال سے اکثر بیمار لحیم اور شحیم ہوجاتے ہین اوراون کا وزن بھی بڑھجاتا ہے جریان سوزاک اور بچون کے مرض لٹے پس مین سُیرکیلا (سوکھنٹی) مین نہایت مفید ہے وجع مفاصل کے دردمین اس روغن کے مالش کرانے سے اکثر نفع پہونچتا ہے

خوراک ایک ڈرام سے ۸ ڈرام تک

اولیم مروکم ایتھری *Emulsio Olei Morrhuae Cum Ethe.*

فائدہ- تپ دق کی بیماری کے روکنے کے واسطے نہایت ہی مفید ہے-

خوراک ۲ ڈرام تک

## ایمل شیواولیائی مروی Emulsio Olei Morrhuae.

فائدہ - تپ دق کے بیماری کے روکنے کیواسطے نہایت ہی مفید ہے - ہائپو فاس فیٹ یا لیکٹوفاسفیٹ آف کیلشیم کے ہمراہ ملا کر دیا جاتا ہے -

خوراک - ۲ ڈرام سے ۸ ڈرام تک

## اکسٹرا کٹ مالٹائی کم اولیو ماروئی Extractum Malti Cum Oleo Morrhuae

مالٹ کے بیان مین دیکھو

## اولیم مروئی فاسفورسے ٹم Oleum Morrhae Phosphoratum

فائدہ - تپ دق وناطاقتی کی بیماری مین نہایت مفید ہے

خوراک - ایک ڈرام سے ۴ ڈرام تک

## مرور کیپشول

فائدہ - ایضاً - خوراک ایک یا دو کیپشول کہانا کہا لینے کے وقت

شوربہ کے ساتھہ ۔

واضح ہو کہ خالص روغن نہایت بدبودار اور بدذایقہ ہوتا ہے اور اسکے پینے سے جی متلاتا ہے اسلئے تہوڑا نمک اگر اس کی استعمال کرنے کے قبل بیمار کو کہلادیا جاوے تو جی نہین متلاتا۔ اس روغن کو تہوڑے عرصہ بعد غذا کے پینا چاہیئے ۔



اولیم کیڈمی نائی یا ہل ڈی کیڈ ۔ عربی حب العرعر کا روغن Oleum Cadenum or Huile-de cade

درخت حب العرعر کی لکڑی سے یہ روغن مقطر ہوتا ہے ۔

استعمال ۔ یہ روغن نہایت عمدہ کرم کش ہے اور ایسی جلد کی بیماریون پر لگانے سے فائدہ کرتا ہے ۔ جیسے سورائیسس اور اکزیما مین مرہم بنا کر لگا لیتے ہین

انگونیٹم اولیائی کیڈی نائی Unguentum Olei Cadenu

ہموزن روغن اور زرد موم ملا کر گہلا لین



اوبلےٹم ہائیڈرارجرائی۔ Oleatum Hydrargyri

فائدہ۔ اسکے لگانے سے جوئین مرجاتی ہین اور درد مین بھی یہ دوا فائدہ کرتی ہے

اولی ٹم ہائیدرارجی رائی کم مارفائنا Oleatum Hydrargyri Cum Morphinæ

فائدہ اور استعمال۔ درد مین مالش کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے

اولیانوڈاین Oleonodyne

یہ اکونائیٹ۔ اٹروپین۔ مارفین۔ ویراٹریا۔ اور اویکالپٹس کا مرکب ہے

فائدہ۔ درد مین مالش کرنے سے نہایت مفید پڑتا ہے

---

اولیم پونگامیا۔ ہندی کرنج کا تیل Oleum Pongamiæ

فائدہ اور استعمال۔ کھجلی۔ ہرپیز (ادہیگی) اور دیگر جلدی امراض مین برابر حصہ نیبو کے عرق مین ملا کر لگانے سے فائدہ ہوتا ہے۔ خالص تیل کی مالش وجع مفاصل مین کیا کرتے ہین۔

**آرم - ہندی سونا -** Aurum (Gold)

**ارای اٹ سوڈی آئی کلورائڈم** Auri et Sodii Chloridum

یہ زرد رنگ کا سفوف ہوتا ہے اور پانی مین آسانی سے حل ہوجاتا ہے

خاصکر مصوری کے کام مین استعمال ہوتا ہے -

فایدہ - آتشک کے بیماری مین اسے کہلاتے ہین اور مثل کاسٹک کے اوپر لگاتے ہین

خوراک - ۱/۳۰ گرین سے ۱/۱۲ گرین یا ۱/۴ گرین تک

**ارای برومائڈم** Auri Bromidum

یہ بہورے رنگ کا سفوف ہوتا ہے - ایتھر اور پانی مین حل ہوجاتا ہے

فائدہ - مرگی اور سردرد مین استعمال کیا جاتا ہے -

خوراک ۱/۶۰ گرین سے ۱/۱۲ گرین تک بطور گولی



**ایتھایل ایوڈائڈم** Ethyl Iodidum

یہ سب بے رنگ عرق ہوتا ہے پانی مین کم حل ہوتا ہے مگر الکحال اور ایتھر مین
آسانی سے حل ہو جاتا ہے۔ ہوا لگنے سے بوجہ ایوڈین کے علیحدہ ہونے کے
بہورے رنگ کا ہو جاتا ہے۔

فائدہ۔ پانچ بوند کے مقدار مین جب ابخرے سنگہاتے ہین تب اس دوا کی
دمہ و کہانسی کے تنفس کو فائدہ پہونچتا ہے۔

---

**ایلیو اولیم۔ ہندی جلپائی کا تیل۔ فارسی روغن زیتون** *Olive Oleum.*

فائدہ۔ بل یری کالک مین اگر مہینہ بھر برابر ایک ڈرام سے ۴ ڈرام کی خوراک
مین پلایا جاوے تو یہ بیماری بالکل اچھی ہو جاتی ہے۔ مجرب ہے۔

**بالسی مم ڈپ ٹے روکارپائی۔ ہندی گرجن کا تیل** *Balsamum Dip-tero carpu*

فائدہ۔ خاصکر اعضا سے بول کی میوکس ممبرین پر اسٹی میولنٹ ہے اور بجائے
کوپے با کے سوزاک بیماری مین استعمال کر سکتے ہین۔ لیوکوڈرما اور لیپرسی (جزام)

مین چونے کے پانی مین اس روغن کو ہینٹ کر مالش کرنے سے بڑا فائدہ ہوتا ہے

خوراک ½ ڈرام سے ۲ ڈرام تک

بیلاڈونا Belladonna

استعمال - اس دوا کے استعمال سے پتلیان آنکھون کی پھیل جاتی ہین اور لوڈنین اثر کی وجہ سے نیورلجیا کی دردون مین مفید ہے وجع مفاصل کے جوڑون کے درد مین اسکی لینی منٹ کے لگانے سے فائدہ ہوتا ہے - شدت کے قبض ایلوہ یا کس کے ہمراہ کھلانے سے شفا ہوتا ہے زیادہ مقدار مین تھوک پسینہ اور دودھ کا پیدا ہونا رک جاتا ہے اور منہ خشک ہوجاتا ہے جلد پر پتی کے دانے پڑجاتے ہین بیمار ہزیان بکنے لگتا ہے چہرہ تمتمانے لگتا ہے اور کمزور ہوجاتا ہے -

کلوروفارمم بلاڈونی Chloroformum Belladonnæ

فائدہ - روماٹزم کے درد مین مالش کے لئے استعمال کرتے ہین

امپلاسٹرم بلاڈونی فلویڈم Emplastrum Belladonnæ fluidum.

فائدہ - پستانون کی انفلامیشن مین باہر لگانا چاہیئے

**گلیسرائنم بلاڈونی** *Glycerinum Belladonnæ.*

فائدہ - پھوڑے اور پستانون کی انفلامیشن کے درد کو رفع کرنے کے لیے لگانا چاہئے

**پلیولی ایلوائن بلاڈونی اٹ اسٹرکنائن** *Pilulæ Aloin Belladonnæ et Strychninæ*

نسخہ - ایلوائن $\frac{1}{5}$ گرین - اکسٹراکٹ بلاڈونا $\frac{1}{8}$ گرین اور اسٹرکنیا $\frac{1}{60}$ گرین

ملاکر گولی تیار کرلین -

فائدہ - دایمی قبض مین مفید ہے دن مین ایسی تین گولیان یا ایک گولی

ہر روز سوتے وقت -

**پلولی اپیکاکیوانی بلاڈونی اٹ نیوسس وامیسی** - *Pilulæ Ipecacuanhæ et Nucis Vomicæ*

نسخہ اپیکاکیوانا $\frac{1}{4}$ گرین - اکسٹراکٹ نکسوامیکا $\frac{1}{4}$ گرین اور اکسٹراکٹ بلاڈونا

$\frac{1}{12}$ گرین ملاکر گولی تیار کرلین -

فائدہ - کھانسی کے لیئے بہت مفید ہے

خوراک - ایک گولی دن مین تین یا چار مرتبہ

پلیولی پڈوفلائی بلاڈونی اٹ اسٹرکناین Pilulæ Podophyllo Belladonnæ et strychnine

نسخہ پڈوفلن $\frac{1}{4}$ گرین - اکسٹراکٹ بلاڈونا $\frac{1}{8}$ اور اسٹرکنیا $\frac{1}{32}$ گرین ملا کر گولی تیار کرلو -

فائدہ - دایمی قبض کے لئے نہایت مفید ہے دن مین دو گولیان کہلانا چاہیئے -



بربیرس - ہندی رسوت - Berberis.

فائدہ - اسکاٹانک - انٹی پیریاڈک - اسٹوماکک - کتہارٹک اور ڈایوریٹک ہے باری کے بخارون اور کمزوری معدہ مین اسکو دیا کرتے ہین اور قبض کی بیماری مین کسکر اسگراڈا کی ہمراہ دینے سے فائدہ ہوتا ہے - آشوب چشم مین پپوٹون پر اسکا لیپ بھی کرتے ہین -

نسخہ لیپ ڈاکٹر رحیم خان صاحب۔ رسوت ۲ ماشہ پھٹکری ایک ماشہ افیون ایک ماشہ پانی حسب ضرورت۔ سبکو خوب باریک کہرل کرکے آگ پر شیر گرم کرلین اور تب آنکھون کے گرد پپوٹون پر اسکا لیپ کردین۔

اکسٹراکٹم بربرایڈس لکویڈم۔ Extractum Berberidis Liquidum

فائدہ ــــ ایضاً۔

خوراک ــــ ½ ڈرام سے ۲ ڈرام تک ــــ

اکسٹراکٹم بربرایڈس اکوئی فولیائی لکویڈم Extractum Berberidis aquifolii Liquidum

فواید ــــ ایضاً

خوراک ــــ ۱۰ بوند سے ۳۰ بوند تک ــــ

بربے رینا۔ جوہر رسوت Berberina

زرد رنگ کا ہوتا ہے اور پانی مین حل نہین ہوتا

فائدہ ۔ اسٹی میولنٹ ہپاٹک۔ اینٹی پیریاڈک۔ اور ٹانک سے اور مثل

رسوت کے لئے ستعمال ہوتا ہے۔

خوراک ایک گرین سے ۵ گرین تک

بربے رین فاسفاس Berbarene Phosphas

فائدہ۔ ایضاً خوراک ۲ گرین سے ۶ گرین تک

---

بہاوچی۔ ہندی بکچی Bhawchi

فائدہ۔ اس کا کرم کش ہے۔ جزام اور لیوکوڈرما مین اسی کہلانے اور لگاتی بھی ہین۔

اولے چرآف بہاوچی Oleature of Bhowchee

فائدہ۔ لیوکوڈرما مین لگایا جاتا ہے

ٹنکچر آف بہاوچی Tincture of Bhowchee

فائدہ۔ جزام اور لیوکوڈرما مین اسے پلاتے ہین

خوراک ½ ڈرام سے ۲ ڈرام تک

بسمتھ Bismuth

مرکبات

مسچور السبمیو تہائی اٹ پپسائی کمپازیٹا Mistura Bismuthi et Pepsinae Composita

فائدہ - اسکا ڈوائی جس ہوتا ہے اسلئے بدہضمی کی بیماریون مین بہت ہی مفید ہے

خوراک ½ ڈرام سے ایک ڈرام تک

بسمیوتھائی اکسی کلورائیڈم Bismuthi Oxy chloridum

یہ ایک سفید سفوف ہوتا ہے پانی مین حل نہین ہوتا -

فائدہ - بہ نسبت اور مرکبات کے زیادہ تر فائدہ مند ہے

خوراک ۵ گرین سے ۲۰ گرین تک

بسمیوتھائی اکسی ایوڈائیڈم Bismuthi Oxy Iodidum.

یہ ایک بہورے رنگ کا سفوف ہوتا ہے ایڈوفارم کی خاصیت اس مین

شامل ہے مگر بودار نہین ہوتی۔

فائدہ۔ زخمون پر انٹی سپٹک فائدہ کے لئے لگاتے ہین اور معدہ کے زخمونکی بیماریکی درد کو اسکے اندرونی استعمال سے نہایت فائدہ پہونچتا ہے

خوراک ۵ گرین سے ۱۰ گرین تک

بسمیوتھائی سیلی سی لاس Bismuthi Salicylas

فائدہ۔ خاصکر بچون کے اسہال کو رفع کرنے کے لئے مفید ہے۔

خوراک ۵ گرین سے ۲۰ گرین تک

بسمیوتھائی ٹناس Bismuthi Tanas

فائدہ۔ اسکا اسٹرنجنٹ اور سیڈےٹیو ہی اور بڑا لنے دست کی بیماری مین بہت ہی مفید ہی

خوراک ۱۰ گرین سے ۲۰ گرین تک

بسمیوتھائی ورے یانس Bismuthi varianas

فائدہ۔ اسکا انٹی اسپازموڈک۔ اسٹرنجنٹ اور سیڈےٹیو ہے درد شکم

وقولنج کی بیماری مین استعمال کرنے سے بہت مفید پڑتا ہے -

خوراک ½ گرین سے ۲ گرین تک بطور گولی

پلوس بسموتہائی کمپازی ٹس *Pulvis Bismuthii Comp*

نسخہ - بسمتہ سب نٹراس ۶ ڈرام - مارفیا ہائیدروکلوریٹ ۲ گرین سفوف گوندبیول ایک اونس - ان دونکو ملاکر ہلاس بنالین - اسکوانگریزی زبان مین فیرایرس اسنف بھی کہتے ہین -

فائدہ - زکام مین مثل ہلاس کے استعمال کرتے ہین -



بنڈسی سلا - ہندی کٹ کرنجا *Bonducella*

فائدہ - مقوی اور دافع بخار ہے اسکو باری کے بخارون اور کمزوری مین کہلایا کرتے ہین -

خوراک ۱۰ گرین سے ۱۵ گرین تک دو یا تین مرتبہ دنکو

پلوس بنڈی سلا کمپازیٹس *Pulvis Bonducella comp*

نسخہ کٹ کرنجا کے بیج کی گری کا سفوف ایک اونس ۔ سفوف سیاہ مرچ ایک اونس دونون کو خوب ملا کر رکھہ چھوڑین ۔

فائدہ ۔ باری کے بخار کے روکنے کے لئے کھلایا جاتا ہے ۔

خوراک ۔ ۱۵ گرین سے ۳۰ گرین تک

برموفارم *Bromoform.*

خاصیت ۔ یہ ایک وزنی بے رنگ رقیق ہوتا ہے ۔ ذائقہ اسکا میٹھا ہے ۔ الکحال مین حل ہو جاتا ہے مگر پانی مین کم ۔

فائدہ ۔ ہوپنگ کاف اور نیمونیا مین از حد مفید ہے ۔ ہوپنگ کاف فائدہ کیلئے بچون کو ایک بوند سے ۳ بوند تک دو سے چار برس کے بچون کے لئے ۴ بوند یا ۵ بوند تک اور سات برس کے لڑکے کے لئے ۶ بوند سے ۷ بوند تک دیا جا سکتا ہے

خوراک جوان مریض ۔ ۵ بوند سے ۲۰ بوند تک

برائی اونیا **Bryonia U.S.P.**

فائدہ - اسکا ائی ڈروگاگ کتہارٹک اور ہیاس ٹیٹک سے اسکو ڈراپسی کی مرض مین دیا کرتے ہین

ٹنکچر ابرائی یونی **Tinctura Bryoniae.**

استعال - کم مقدار مین پلوریسی کے مرض مین اور زیادہ مقدار مین ڈراپسی کی مرض مین دیا کرتے ہین -

خوراک ۱۰ بوند تک دے سکتے ہین -

پین کریاٹک املشن **Pancreatic Emulsion**

فائدہ جب مریض بوجہ بدہضمی یا کسی دوسرے بیماری کے دُبلا اور کمزور ہوجاتا ہی تب اسکے استعمال سے اوسکی اشتہا بڑہ جاتی ہے اور چند روز مین موٹا ہوجاتا ہے

خوراک - ایک ڈرام سے ۴ ڈرام تک دودہ کے ہمراہ بعد غذا کے دویا تین مرتبہ دن مین

لائکر پن کریاٹکس

فائدہ - جب مریض بوجہہ بدہضمی یا کسی دوسرے بیماری کی دبلا اور کمزور ہوجاتا ہی تب اسکے استعمال سے اوسکی اشتہا بڑہ جاتی ہے اور چند روز مین موٹا ہوجاتا ہے

خوراک - ایک ڈرام سے ۲ ڈرام تک

## اکسٹراکٹم پن کریاٹیکس

فوائد - معدہ کے کمزوری مین ہاضمہ کے بڑہانے کے لیے سوڈا کے ہمراہ دینا چاہیئے - خوراک ۵ گرین



## سپے پین - عربی - غلبہ - ہندی - رہندی پپیہ ریسٹر خربوزہ Papain

فایدہ - بدہضمی مین بہت ہی مفید ہے -

خوراک - ایک گرین سے ۱۰ گرین تک

## انگریزی پپے پین

فایدہ - بدہضمی اور سی سک نس مین مفید ہے

خوراک ایک ڈرام تک

پپاجوس Papaw Juice.

فائدہ - ان تحلیل ہضم کننده ہے - بدہضمی کی بیماری مین مفید ہے دودہ اسکا دواؤن مین لگایا جاتا ہے -

خوراک - ایک ڈرام سے ۴ ڈرام تک



پیرالڈی ہائیڈ Paraldehyde.

فائدہ - اثر اسکا مثل کلورل کے ہے مگر اتنا فرق ہے کہ اسکے استعمال سے دلکو طاقت آتی ہے اور دہڑکن بھی کم ہوجاتی ہے - اسکو ملنخولیا اور مالیخولیا اور بیخوابی مین دیتے ہین - پانچ بوند کے مقدار مین دردسر اور حمل کی حالت کی قے روکنے کے لئے استعمال کرتے ہین -

خوراک - ½ ڈرام سے ایک ڈرام تک



## پپسین Pepsin.

بہیڑ کی ۔خوک یا گاؤ کے معدہ سے تیار ہوتا ہے

فائدہ ۔ یہ دوا بدہضمی مین مفید پڑتی ہے اور اسکو ہائیڈرو کلورک ایسڈ کے ساتھ کہلانے سے زیادہ تر فائدہ ہوتا ہے گندے زخمون پر اسکا سفوف چہڑک دینے سے زخم صاف ہوجاتا ہے اور انگور بہر لاتا ہے ۔

خوراک ۲ گرین سے ۱۰ گرین تک بعد غذا کے دینا چاہیئے

## پپسائنم سکرے ٹم Pepsinum Saccharatum.

فایدہ ۔ بدہضمی کی بیماری مین بہت مفید ہے

خوراک ۔ ۵ گرین سے ۱۵ گرین تک

## لائیکوار پپسین Liquor Pepsin

فایدہ ۔ ایضاً

خوراک - ایک ڈرام سے ۴ ڈرام بعد غذا کے یا کھانے کے وقت

مسچورا بسموتہائی اٹ پپ سائنی کمپازیٹا Mistura Bismuthi et Pepsinæ Composita.

بسمت کے بیان مین دیکھو -

لائیکوار فرائی پپ ٹو نے ٹائی Liquor Ferri Peptonati

ایرن کے بیان مین دیکھو -

لائیکوار پڈوفلائی اٹ پپسائینی Liquor Podophylli et Pepsini.

فائدہ - قبض اور بدہضمی کی بیماری مین مفید پڑتا ہے

خوراک - ایک ڈرام

پےلی ٹائی رین یعنی انار کی چھال کا جوہر Pelletierina.

یہ دوا سفید قلموں کی شکل کی پائی جاتی ہے - اِسکے مرکبات صرف دوا مین استعمال کئے جاتے ہین -

پےلی ٹائرین ٹینّاس Pelletierinæ Tannas.

یہ بھورے رنگ کا سفوف ہے اور پانی میں حل نہیں ہوتا۔

فائدہ۔ کرم کدو مارنے کے لئے یہ بہت عمدہ ان کل ۳ سے ۸ گرین دوا کھلا کر

دو گھنٹہ بعد ایک جلاب انڈی کے تیل کا دینا چاہیئے۔

خوراک۔ ۵ گرین سے ۱۰ گرین تک

## پیلے لی ٹائیری نی سلفاس۔ *Pelleterienae sulphas.*

یہ دوا سفید قلموں کی شکل کی پائی جاتی ہے اور پانی میں حل ہو جاتی ہے۔

فایدہ و استعمال۔ ایضاً

خوراک ۵ گرین سے ۸ گرین تک



## پکروٹاکسین۔ ہندی کاکاری کا جوہر *Picrotaxin.*

فائدہ۔ تہائی سس کی بیماری میں جو رات کے وقت بکثرت پسینہ آتا ہے اس کی

روکنے کے لئے اسکا استعمال کیا جاتا ہے۔ مرگی ڈس منوریا اور لیوکوریا میں بھی مفید ہے

یہ دوا حد درجہ نارکاٹک ہے چنانچہ بڑی خبرداری سے اسکا استعمال کرنا چاہیئے ۔

خوراک ۔ $\frac{1}{100}$ سے $\frac{1}{50}$ گرین تک بطور گولی

انجکشیو پکروٹاکسی ہاپوڈرمیکا Injectio Picrotoxini Hypodermica.

نسخہ ۔ ۲ بوند پانی میں ایک گرین پکروٹاکسین ملا کر بنا لیں ۔

فایدہ ۔ ایضاً ۔ مقدار پچکاری ۔ ۲ بوند سے ۳ بوند تک

لائیکوار پکروٹاکسی ای اسیٹیکس Liquor Picrotoxini Aceticus

فائدہ ۔ مثل پکروٹاکسین ہے ۔

خوراک ۔ ۲ بوند سے ۸ بوند تک

انگونٹم پکروٹاکسی نی Unguentum Picrotoxini

نسخہ کاکماری کی بیج ۸ گرین ۔ چربی ایک اونس

فائدہ ۔ جوئیں مارنے کے لئے لگایا جاتا ہے ۔



پائی پرینا - ہندی گول مرچ کا جوہر *Piperina*

فائدہ - نہایت عمدہ اینٹی پائرٹیک ہے اور باری کے بخار مین مفید پڑتا ہے

خوراک - ایک گرین سے ۱۰ گرین تک

پائی پرونال *Piperonal*

فائدہ - اینٹی پائیریٹیک اور اینٹی سپٹک ہے

خوراک - ۵ اگرین دن مین دو یا تین مرتبہ

پکس لکویڈا - فارسی قیل - القطران *Pix Liquida.*

فائدہ - اینٹی سپٹک ہے چنانچہ جلدی بیماریون مین مفید ہے - کہانسی و زکام مین اسے پلاتے بھی ہین -

خوراک ۲ گرین سے ۱۰ گرین تک

انگوئینٹم پائی سس لکویڈی *Unguentum Picis Liquidæ*.

نسخہ - ۵ حصہ ٹار مین ۲ حصہ زرد موم ملاکر تیار کر لیوین -

فائدہ - سورائیسس اور رنگ درم مین لگاتے ہین



**Podophylli Resina.** پوڈوفائی لائی - ریزنیا

اثر اور استعمال - کولوگاگ اور پرگے ٹو ہے سی سک لنس اور جگر کی بیماری مین جب صفرا اچھی طرح پیدا نہین ہوتا کہ اسکے استعمال سے فائدہ پہونچتا ہے -

خوراک - ۱/۴ گرین سے ایک گرین تک

**Tinctura Podophylli** ٹنکچور اپوڈوفائی لائی

نسخہ ۲۰ گرین پوڈوفاسی من ایک ڈرام ایسنس آف جنجر - ایک پائنٹ اسپرٹ

فائدہ - ایضاً - خوراک ایک ڈرام سوتے وقت

**Glycerinum Podophylli** گلیسرانیم پوڈوفائی لائی

نسخہ ۸۰ گرین پوڈوفائی لن - ۲۰ اونس اسپرٹ

فائدہ - ایضاً - خوراک - ۱/۲ ڈرام سے ایک ڈرام تک -

**Pilulæ Podophylli** — پلولی پوڈوفائی لائی

اثر اور استعمال ۔ کولونگ ڈرینگ ڈیسس کی سکڑس اور جگر کی بیماری مین

جب تم اچھی طرح پیدا نہین ہوتا اسکے استعمال سے فائدہ پہونچتا ہے ۔

**Pilulæ Podophylli et Pepsinæ.** — پلولی پوڈوفائی لائی اٹ پپسائی نی

فائدہ ۔ بدہضمی کے لئے مفید ہے ۔

**Pilulæ Podophyllini cum Belladonna et strychnia.** — پلولی پوڈوفائی نائی کم بلاڈونا اٹ سٹرکنیا

نسخہ ۔ پوڈوفائلن $\frac{1}{4}$ گرین ۔ اکسٹراکٹم بلاڈونی $\frac{1}{8}$ گرین ۔ اسٹرکنائن $\frac{1}{60}$ گرین ملاکر ایک گولی بنالین ۔

فائدہ ۔ لیورٹانک اور پرگیٹو ہے ۔

خوراک دن مین دو گولیان



**Potassium.** — پوٹاشئیم

## مرکبات

**Potassii Cobaltonitris. پوٹاشی آئی کوبالٹو نائٹرس**

یہ زرد رنگ کا سفوف ہے اور پانی مین کم حل ہوتا ہے -

فائدہ - یوریمیا اور دمہ کے تنفس مین مفید پڑتا ہے -

خوراک - ½ گرین دو دو گھنٹہ بعد

**Potassii Permanganas پوٹاشیائی پرمنگے ناس**

فائدہ - انٹی سیپٹک کاسٹک اور ڈس - ان فک ٹینٹ ہے اسے نوریا اور

اسنے میا مین اسکی استعمال سے بہت فائدہ پہونچتا ہے اسلئے ½ سے ۲ گرین کی

مقدار کی گولی بنا کر دن مین تین یا چار مرتبہ کھلاتے ہین - اور خوراک مین ایک گرین

ایک اونس پانی مین حل کر کے پچکاری کرتے ہین +

آجکل اسی افیون اور مارفیا کا زہر اوتارنے کے لئے ایسی مقدار مین کھلاتے

ہین کہ جسقدر کسی شخص نے افیون یا مارفیا کھائی ہو - اور سانپ کے زہر مین بھی اسکا

استعمال کرتے ہیں۔

خوراک۔ ایک سے دو گرین تک

پوٹاشیائی فاسفاس Potassii Phosphas

فائدہ۔ سل اور پیشاب کی بیماری میں مفید ہے۔

خوراک۔ ایک سے ۱۰ گرین تک

پوٹاشیائی سک سی ناس Potassii Succinas.

فائدہ۔ خون بند کرنے کے لئے مفید پڑتا ہے

خوراک۔ ۵ گرین سے ۱۰ گرین تک

پوٹاشیائی سلفس Potassii Sulphis.

فائدہ۔ سارسی نا۔ ونٹری کیولارس کی بیماری مین استعمال کرتے ہین

خوراک ۱۰ گرین۔

پوٹاشیائی ٹلیوراس Potassii Telluras.

فائدہ سل کی بیماری کے پسینہ کو روکنے کے لئے دیا جاتا ہے۔

خوراک۔ ¼ گرین سے ¾ گرین تک بطور گولی

## پوٹاشیائی فیروسایانائڈم *Potassii Ferrocyanidum*

فائدہ۔ بزوائن ٹانک ہے۔ بعض قبض ۔ قے اور ناطاقتی کی بیماریوں میں مفید ہے

خوراک ۲ گرین

رقم نجیرنٹ ڈرافٹ جب نیچے لکھے ہوئے مقدار کے حساب تیار کیا جاتا ہے تو بہت ہی ٹھیک پڑتا ہے مثلاً۔

پوٹاسی بائکارب ۲۰ گرین
- سائٹرک ایسڈم ۱۴ گرین
- ٹارٹرک ایسڈ ۱۵ گرین
- سکس لیمونس ½ ۳ ڈرام

پوٹاسی کاربوناس ۲۰ گرین
- سائٹرک ایسڈ ۱۷ گرین
- ٹارٹرک ایسڈ ۱۸ گرین
- سکس لیمونس ½ اونس



پل سے ٹی لا — *Pulsatilla.*

فائدہ ۔ الٹرے ٹیوا ورانٹی اسپا نماڈک سے تشنجی کہانسی ۔ ایی ڈمی ڈی نائی ٹس اسے نوریا ہسٹریا ۔ ارکائی ٹس مین مفید ہے ۔

اکسٹراکٹم پل سے ٹی لی لکویڈم — *Extractum Pulsatillæ Liquidum.*

فائدہ ۔ ایضاً ۔ خوراک ۔ ایک بوند سے پانچ بوند تک ۔

ٹنکچورا پل سے ٹی لی — *Tinctura Pulsatillæ*

نسخہ ۔ ایک اونس پل سے ٹی لا کی ٹہنیان اور دس اونس پروف اسپرٹ ملاکر بنالیوین ۔

فائدہ ۔ دو بوند سے ۳ قطرہ تک پانی مین ملاکر دو دو گھنٹہ بعد پلانے سے ارکائی ٹس کے درد کو بہت ہی مفید پڑتا ہے ۔ اسے نوریا اور ڈس منوریا مین حیض آنے سے ایک یا دو دن پہلے ایک بوند گھنٹہ گھنٹہ پر پلانا چاہیئے ۔ اور لیوکوریا کے

مرض مین ایک اونس ٹنکچر مین دس اونس پانی ملا کر دینا چاہیئے ۔ جب بدہضمی ترشی معدہ کی وجہ سے پیدا ہو تب ۵ بوند کی مقدار مین دن مین تین مرتبہ اس دوا کی پلانے سے فائدہ ہوتا ہے اور پائی روسس کی بیماری مین ۲ بوند کی مقدار مین سرد مزاج کے مریض کو فائدہ کرتا ہے تشنجی کھانسی مین بھی یہ دوا مفید ہے ۔

خوراک ۵ بوند سے ۳۰ بوند تک



## پائی رے ڈین Pyradine

یہ ایک تیز بو کا سیال ہے اور ہڈی سے حاصل ہوتا ہے ۔ دمہ کی بیماری مین یہ دوا بہت مفید پائی گئی ہے چنانچہ جس کمرہ مین مریض ہو وہان پر اس دوا کو کسی برتن مین رکھہ دین کہ اوسکا بخار بیمار کے سونگنے مین آجاوے ۔ دن مین دو یا تین مرتبہ سونگھنے سے بیماری جاتی رہتی ہے ۔ انجائنا پکٹورس اور دل کی بیماری مین بھی اسے استعمال کرتے ہین ۔

خوراک - ۵ بوند سے ۱۰ بوند تک



**Prunus Virginiana.** پرونس ورجی نیانا

## مرکبات

*Infusion Pruni Virginianæ.* انفیوزم پرونائی ورجی نیانی

نسخہ - جڑ کے چھلکے کا سفوف ½ اونس - پانی ایک پائنٹ

فائدہ سدڈے ٹیوسرے مثل ورجی ٹیلس کے دلکی بیماریون مین مفید ہے -

خوراک - ½ ۱ سے ۲ ڈرام تک

*Tinctura Pruni Virginianæ.* ٹنکچورا پرونائی ورجی نیانی

نسخہ - سفوف چھلکا دو اونس - پروف اسپرٹ ایک پائنٹ

فائدہ - ایضاً - خوراک ۱۰ بوند سے ۴۰ بوند تک



## تھائی مال۔ Thymol.

فایدہ - نہایت سریع الاثر انٹی سپٹک ہے اور بنا مین بطور لوشن اور اگر یا دوا مین بطور مرہم استعمال کرتے ہین - ذیابیطس - ٹائیفائڈ فیور اور ٹیوبرکیولوسس ۱۵ مین سے ۶۰ گرین تک دن مین استعمال کرنے سے فائدہ ہوتا ہے +

خوراک - ½ گرین سے ۲ گرین تک

## لائیکوار تھائی مال Liquor Thymol.

ایک حصہ مین ۸۰۰ حصہ پانی ملاکر تیار کر لو

فائدہ - اس دوا سے منہ دہونے پر تمباکو پینے کی بو منہ سے جاتی رہتی ہے -

## اسپری ٹس تھائی مال Spiritus Thymol.

ایک حصہ دوا مین ۱۰ حصہ اسپرٹ ملاکر بنا لین

فایدہ - ایضاً - خوراک ۵ بوند سے ۱۵ بوند تک

## ویپر تہائی مال — Vapor Thymol.

نسخہ۔ تہائی مال ۲۰ گرین۔ اسپرٹ تین ڈرام۔ کاربونیٹ آف مگنیشیا ۱۰ گرین پانی ۳ اونس

فائدہ۔ اس عرق کا ایک ڈرام ۱۴۰ درجہ گرم پانی مین ملا کر اسکا بخار لرنجائی ٹس اور برانکائی ٹس مین سنگہاتے ہین۔

## انگوینٹم تہائی مال — Unguentum Thymol.

نسخہ ۱۰ گرین تہائی مال۔ ایک اونس چربی

فائدہ۔ اگزیما اور رنگ ورم مین مفید ہے۔ اور یہ بھی خیال ہے کہ اسکی لگانے سے مچھر نزدیک نہین آتے۔



## ٹرے بین پیورا — Terebine Pura.

خاصیت۔ شفاف بے رنگ۔ بو دل پسند

فائدہ۔ سڑے ہوا ور انٹی سپٹک ہونیکی وجہ سے اسکا بھانپ پرانی کھانسی
اور سل مین سنگہانے سے فائدہ ہوتا ہے تھوڑی شکر مین چھوڑکر اسے دستون
اور بدہضمی کے قراقر مین کھلانے سے بھی مفید پڑتا ہے ۔

خوراک۔ ۵ بوند سے ۳۰ بوند تک

وےپر ٹیریبی نی — Vapour Terebence.

فائدہ۔ مثل تہائی مال وےپر کے استعمال کیا جاتا ہے ۔

ٹرپن ہائیڈریٹ — Terpin Hydrate.

فائدہ۔ کھانسی کی بیماری مین غلیظ بلغم ڈہیلا کرکے خارج کرنیکے لئے استعمال
کرتے ہین تین سے چار گرین کی مقدار مین تجویز تین مرتبہ کھلانے سے یوریلجیا کے
درد کو فائدہ پہونچاتا ہے ۔

خوراک۔ ۲ سے ۶ گرین تک

ٹونگا — Tonga

یہ شئے تھوڑے عرق کے طور پر حاصل ہوتی ہے -

فائدہ - نیورلجیا کی دردوں میں یہ دوا نہایت مجرب ہے -

خوراک - ½ ڈرام سے ۲ ڈرام تک دن میں تین مرتبہ

ٹرائی فولیم - انگریزی کلوور **Trifolium.**

فائدہ - اسکرافیولا اور آتشک میں بطور مصفی کے استعمال میں لاتے ہیں
اور سابق میں ہوپنگ کاف کے لئے بھی استعمال کیا جاتا تھا - اور گندے زخموں کے
دھونے کے لئے بھی اسے کام میں لاتے ہیں -

اکسٹراکٹم ٹرائی فولیائی لکویڈم **Extractum Trifolii Liquidum.**

فائدہ - ایضاً - خوراک ½ ڈرام سے ۲ ڈرام تک

سیرپس ٹرائی فولیائی Syrupus Trifolii

فائدہ - ہوپنگ کاف کے لئے مفید ہے -

خوراک - ایک ٹی اسپون فل دن میں یا چار مرتبہ

سیرپس ٹرائی فولیائی کمپازی ٹس Syrupus Trifolii Compositus

نسخہ - سیرپ ایک اونس - ٹرائی فولیم ۳۲ گرین - اسٹی لنجیا لاپا - فائی ٹولاکہ بربرس اکوی فولیم - کسکرا امار اسٹوالہ گرین - زن تھوزایلم ۴ گرین - ایوڈائڈ آف پٹاشیم ۸ گرین -

فائدہ - الٹرسے ٹیوبسےلد مخل شبہ کے آتشک کیلئے نہایت ہی مفید ہے

اسکو میک ڈیڈ لکوئیڈ بھی کہتے ہیں - (Mc Dade's Liquid.)



## ٹرپے تھم - ہندی نسوت Turpathum.

فائدہ - ہندوستانی حکیم اسے کتھارٹک کے طور پر استعمال کیا کرتے ہیں -

خوراک - ۳۰ سے ۶۰ گرین تک

## اکسٹرکٹم ٹرپے تھائی Extractum Turpethi.

فائدہ - ایضاً - خوراک - ۱۰ سے ۳۰ گرین تک

## ٹورمن ٹیلا۔ Tormentilla.

فائدہ ۔ اسٹرنجنٹ ٹانک ہے دست وغیرہ کی بیماری مین مفید پڑتا ہے ۔

خوراک۔ ½ ڈرام سے ایک ڈرام تک

## ڈیکاکشن ٹورمن ٹیلا Decoction Tormentilla

نسخہ ۔ ٹورمن ٹیلا ۲ اونس ۔ پانی ½ ۱ پائنٹ

خوراک۔ ایک سے ۲ اونس تک

## سائی نی ریری ایا میری ٹیما Cineraria Maritima

فائدہ ۔ ویسٹ انڈیز کے ملک کے لوگ اس دوا کو موتیا بند مین نہایت ہی مجرب بتلاتے ہین۔ آنکھ مین چھوڑنے سے تھوڑی بہت جلن دو ایک منٹ کے لئے معلوم ہوتی ہے ۔

## سکس سائی نی رسے ری میری ٹیما Succus Cinerariae Maritimae.

فائدہ - تازہ عرق دو بوند کی مقدار میں دن میں دو یا تین مرتبہ آنکھ میں ٹپکانے سے موتیابند کی بیماری چند دنوں کے بعد اچھی ہو جاتی ہے -

---

## سنکونا بارک Cinchona Bark.

### مرکبات

سنکونائی نی سلفاس - یا کوئی نی ٹائی سلفاس میں بھی اسے کہتے ہیں

فائدہ - نوبتی بخار میں یہ دوا بہ نسبت کوئی نائن کے زیادہ سریع الاثر ہے -

خوراک - ایک سے ۵ گرین مگر بخار کی تپ میں ۱۰ گرین سے ۱۵ گرین تک

سنکونا فیبری فیوج - یا کوئی نیٹم

فائدہ - کونین کے بجائے اب استعمال ہوتا ہے -

خوراک ایک گرین سے ۵ گرین تک

اکسٹراکٹم سنکونی لکویڈم Extractum Cinchonae Liquidum.

فائدہ - ڈپ سوسے نیا مین یہ دوا بہت ہی مفید پڑتی ہے -

خوراک - ۵ بوند سے ۱۰ بوند تک

ٹنکچورا سنکونی کمپازیٹا Tinctura Cinchonae Composita.

اسی بجز نام ٹنکچر بہی بولتے ہین - فائدہ - ایضاً

خوراک ½ ڈرام سے ۲ ڈرام تک

سنکونے ڈین سلفاس Cinchonidine Sulphas.

فائدہ - مثل کونین کے انٹرمٹنٹ فیور مین استعمال کرتے ہین -

خوراک - ایک گرین سے ۱۰ گرین تک

سنکونی ڈینی سیلی سلاس Cinchonidinae Salicylas.

فائدہ - ٹانک اور انٹی پیریٹک ہے - نیورلجیا - وجع مفاصل اور شیاٹیکا وغیرہ

مین مفید پڑتا ہے -

خوراک - ۵ گرین دو دو گھنٹہ بعد

## سے لکس نائگرا

## Salix Nigra.

فائدہ - ذیبی لیٹی اور خاصکر اسپرماٹوریا کے بیماری مین بجاے پوٹاسیم بروماٹڈ بہت ہی مفید ہے -

## اکسٹراکٹم سے لی سز نائگری لکویڈم

## Extractum Salicis Nigra Liquidum.

فائدہ - سیڈیٹو ہے اور اسپرماٹوریا کی بیماری مین نہایت ہی مفید ہے -

خوراک ½ ڈرام سے ایک ڈرام تک

## سالول

## Salol

فائدہ - سریع الترانٹی پائیریٹک ہے دو نیوٹو اسیلی سلاس کے جگہ پر اینٹی سپٹک کے استعمال ہوتا ہے - اکیوٹ روماٹزم کی بیماری مین جب پندرہ گرین کی مقدار مین دن رات

کے اندر پانچ یا چھ خوراک کہلاتے ہین تب درد اور گانٹھون کی سوجن دو یا تین روز مین جاتی رہتی ہے۔ عرق النسا مین ۸ گرین کی مقدار مین ایک مرتبہ شام کو اور دوسرے دفعہ ۱۰ گرین کی مقدار مین آدہی رات کو دینے سے مرض سو جاتا ہے۔ گنٹھیا مین ۱۰ سے ۳۰ گرین کے مقدار مین دن مین تین مرتبہ دینے سے فائدہ ہوتا ہے چونکہ یہ دوا تیل مین آسانی سے حل ہو جاتی ہے اسلئے کوپائیا اور روغن صندل مین ۸ یا ۱۰ گرین سلول ملاکر دینا چاہیئے۔ کالرا مین بھی اسے استعمال کر سکتے ہین اور ریوماٹزم مین ایتھر اور کاڈ مین مین ملاکر مالش کرنے سے فائدہ پہونچتا ہے گندے زخمون پر اسکا سفوف بجائے ایوڈوفارم کے چھڑکنے سے فائدہ پہونچتا ہے۔

خوراک ۵ گرین سے ۳۰ گرین تک



## سنا۔ *Senna*

فائدہ۔ جب بدہضمی کے باعث قبض ہو جاتا ہے تب اسے استعمال کرتے ہین

## مرکبات

اکسٹرا کٹم سنا لکویڈم۔ Extractum Sennæ Liquidum

فائدہ۔ کتھارٹک ہے

خوراک ۲ ڈرام تک

اکسٹرا کٹم سنا فلوئیڈم ڈیوڈورسٹم Extractum Sennæ Fluidum Deodoratum.

فائدہ۔ ایضاً۔ خوراک۔ ایک ڈرام سے ۲ ڈرام تک



## سوڈیم Sodium.

## مرکبات

سوڈیائی ارسی نیاس Sodii Arsenias

فائدہ۔ جلدی بیماریوں میں اور ذیابیطس میں اسے استعمال کرتے ہیں۔

خوراک۔ $\frac{1}{18}$ گرین سے $\frac{1}{8}$ گرین تک

Sodii Benzoas. سوڈائی بنزواس

فائدہ - وجع مفاصل مین مثل سلول کے استعمال کرتے ہین -

خوراک - ۱۰ گرین سے ۳۰ گرین تک

Sodii Bromidum. سوڈائی برومائڈم

فائدہ - مرگی اور سی سک نس مین مفید پڑتا ہے

خوراک - ۱۰ گرین سے ۳۰ گرین تک

Pulvis Salidas anticholoraicus. پلوس سیلائی ڈس انٹی کلرائی کس

نسخہ - سوڈا بائیکارب ۳۰ گرین - سوڈیم کلورائیڈ ۲۰ گرین - کلوریٹ آف پوٹاشیم ۷ گرین -

Sodii Hippuras. سوڈی آئی سی ہپوراس

فائدہ - یورک ایسڈ پتھری کے حل کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے

خوراک - ۵ گرین سے ۳۰ گرین تک

سوڈی ہائی پوسلفس — Sodii Hypo-sulphis.

فائدہ۔ آتشک اور وجع مفاصل مین کہلاتے ہین اور اسکا لوشن جلدی بیماری مین لگاتی ہین

خوراک ۔ ۱۰ گرین سے ۶۰ گرین تک

سوڈی آئی نائٹرس — Sodii Nitris.

فائدہ۔ مرگی اور انجائنا پکٹورس مین اسکا اثر مثل نائٹر و گلیسرین کے ہوتا ہے کہانسی

اور دمہ مین ہائی سیاس کے ساتھ دینے سے مفید پڑتا ہے ۔

خوراک ۔ ۲ گرین سے ۵ گرین تک

سوڈی آئی فاس فاس — Sodii Phosphas.

فائدہ ۔ ہلکا جلاب ہے

خوراک ۔ ½ اونس سے ایک اونس تک آتش جو کے ساتھ دینا چاہیئے ۔

سوڈی آئی سیلی سلاس — Sodii Salicylas.

فائدہ اور استعمال مثل سیلی سی لک ایسڈ کے (جگہ دیکھو)

ایک ڈرام سوڈا اسیلی سلاس تین پائنٹ پانی مین ملاکر انیما لگانے سے پیچش
کی بیماری کو اکثر فائدہ پہونچتا ہے۔

خوراک ۱۰ گرین سے ۳۰ گرین تک

واضح ہو کہ ۔جب سوڈا اسیلی سی لاس ۸۰ گرین ۔کوکین ۲۲ گرین اور بوراسک ایسڈ
ایک ا ونس ملاکر ہلاس کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے تب زکام بہت جلد اچھا ہو جاتا ہے

پلوس سوڈی ٹارٹریٹی ایفروسنس ۔پاسڈلٹز پاؤڈر Pulvis sodae Tartratae effervescens

ترکیب ۔اسکی بنانیکی یہ ہے ۔سوڈا ٹارٹیر سے ۱ تا ۲ ڈرام تک ۔بائی کاربونیٹ
آف سوڈا ۴۰ گرین اسکی ایک پڑیہ نیلے کاغذ مین بنادین اور ۳۸ گرین ٹارٹارک ایسڈ
کی الگ ایک اور پڑیہ سفید کاغذ مین بناکر انکو تین تین اونس پانی مین الگ الگ
حل کرین پیتے وقت دونون عرقون کو ملادین اور جب جوش کہانے لگے تب
پی لین ۔بعض شخص اسے جوش کہانے کے بعد پینا عمدہ سمجھتے ہین تاکہ کاربونک ایسڈ
گیس معدہ مین نہ داخل ہو ۔قبض کی بیماری مین یہ ایک عمدہ ہلکا مسہل ہے۔

سوڈی آئی سلفوکاربولس Sodii Sulphocarbolas.

فائدہ - انٹی پای ریٹک اور انٹی سپٹک ہے. غذا کے بعد اگر نفع ہوجاوے تو اس دوا کو کھلانا چاہیئے چیچک کی بیماری مین بھی یہ دوا مفید پڑتی ہے -

خوراک - ۱۰ گرین سے ۱۵ گرین تک

سوڈی آئی سلفووائی ناس Sodii Sulpho-vinas

فائدہ - بے ذائقہ مسہل ہے .

خوراک - ۲ ڈرام سے ایک اونس تک

سلفونل Sulphonal

فائدہ اور استعمال - نہایت عمدہ ہپناٹک ہے اور بوجہ بہ خفیت نہ ہونے کے اسے زیادہ تر پسند کرتے ہین اور خوبی یہ ہی کہ نہ تو بیہ بدذائقہ ہے اور نہ مریض اس کے استعمال کا عادی ہوتا ہے دیوانگی - بے چینی - بیخوابی - رعشہ اور مرگی کی بیماریون مین

مفید ہے اگرچہ نیند اس مین دیر مین آتی ہے مگر مریض بہت دیر تک سوتا رہتا ہے۔ مگر خیال رہے کہ جب درد یا شراب خوری کے وجہ سے نیند نہین آتی تب اس دوا کے استعمال سے کچھ بھی فائدہ نہین ہوتا۔ ½ ۲ گرین کی مقدار مین سل کی حالت کے پسینہ کو روکتا ہے۔

خوراک ۱۵ گرین سے ۳۰ گرین تک

سلفول لازنجز Sulphonal lozenges

فائدہ۔ ایضاً۔ خوراک ایک یا دو قرص

---

سلفر۔ ہندی گندہک Sulphur.

فائدہ۔ بواسیر۔ قبض۔ کھانسی۔ گاوٹ۔ ریوماٹک ارتھرائی ٹس۔ پھوڑا اور وجع مفاصل مین مفید ہے۔

خوراک۔ ۵ گرین سے ۱۰ گرین تک

انگوئنٹم سلفیورس کمپاذیٹم Unguentum Sulphuris Compositum.

فائدہ - کھجلی اور دوسرے جلدی بیماری کے لئے بہت ہی مفید ہے - اسکو جیواڈ
پچ انٹمنٹ یا ول کن سنس انٹمنٹ بھی کہتے ہین -



سک سی نائی اولیم - ہندی کہربا کا تیل   Ol. Succini

فائدہ - عرق النسا کے درد کو بہت ہی مفید ہے - اسپرٹ آف کیمفر اور لائکر ا
ایمونیا فارٹ سیو رمین ملا کر صبح اور شام مالش کراتے ہین -



جی بوران ڈائی   Jaborandi

فائدہ اور استعمال - جی بورانڈائی اور اُس کا جوہر پائی لو کار پین سریع الاثر
سائی لوگاگ اور معرق ہین - یہ دوا دمہ - برائیٹس ڈیزیز اور ڈایا بیٹیز مین مفید پائی
گئی ہے اثرو بین اور بلاڈونا اس دوا کی ضد ہین اور چونکہ اسکے استعمال سے سر کے بال
خوب بڑھتے ہین اسلئے اسکو گنج وغیرہ کی بیماری مین لگاتی ہین -

خوراک سفوف - ۵ گرین سے ایک ڈرام تک

اکسٹراکٹم جی بورانڈای Extractum Jaborandi

فائدہ - ایضاً خوراک ۲ گرین سے ۱۰ گرین تک

اکسٹراکٹم جی بورانڈای لکوئڈم Extractum Jaborandi Liquidum.

فائدہ - ایضاً - خوراک - ۱۰ بوند سے ۶۰ بوند تک گرم پانی میں

انفیوزم جی بورانڈای Infusum Jaborandi

فائدہ - ڈایا فورسے تک سے -

خوراک - ایک اونس سے ۲ اونس تک

ٹنکچورا جی بورانڈای Tinctura Jaborandi

فائدہ - سل کی بیماری کی حالت کے پسینہ کو روکنے کے لئے ۵ بوند سے ۲۰ بوند

تک دن میں تین مرتبہ یا سوتے وقت دینا چاہیئے -

خوراک $\frac{1}{2}$ ڈرام سے ایک ڈرام تک

پای لوکارپین نائٹراس : *Pilocarpinæ Nitras:*

فائدہ ۔ مثل جی بورانڈائی کے ۔

خوراک ۱/۲۰ گرین سے ۱/۴ گرین تک

انجکشیو پائلو کارپینی ہائپوڈرمیکا *Injectio Pilocarpinæ Hypodermica.*

فائدہ ۔ یورمی تک کوما برائٹیس ڈیزیز وغیرہ میں مفید ہے

مقدار ۔ پچکاری ۲ بوند سے ۶ بوند تک

پای لوکارپائینی ہائیڈرو کلوراس *Pilocarpinæ Hydrochloras.*

فائدہ ۔ مثل جی بورانڈائی کے

خوراک ۱/۲۰ گرین سے ۱/۴ گرین تک



جم بولانی سے می نا ۔ ہندی جامن کے بیج *Jambolan seminæ*

فائدہ ۔ ڈایابیٹیز کی بیماری میں نہایت ہی مفید ہے ہندوستانی حکیم دست اور

…پیش کی بیماریون مین جامن کا شربت استعمال کراتے ہین اور درد شکم مین اسکا سرکہ …تے ہین اور گم بائل مین اسکی چھال کو پانی مین اوبال کر غرارہ کرنیکو تبلاتے ہین –

خوراک ۵ گرین سے ۴۰ گرین تک

اکسٹراکٹم جمبولانی لکویڈم Extractum Jambolanae liquidum

فائدہ – ذیابیطیس کی بیماری مین مفید ہے –

خوراک – ایک ڈرام سے ۲ ڈرام تک دن مین تین مرتبہ

جمبل انڈ گلوٹن بسکٹس Jambal & gluten Biscuits.

فائدہ – ایضاً – خوراک ۴ سے ۶ بسکٹس دن مین تین مرتبہ



جٹا مانسی – ہندی بالچھڑ Jata-mansi

فائدہ – مرگی – کمر یا یعنی رعشہ اور بدہضمی کی وجہ سے پیٹ پھولکر درد ہونے مین مفید ہے

خوراک ۲۵ گرین

## ٹنکچور جٹاماسی Tinctura Jatamansi

نسخہ۔ جٹاماسی ۵ اونس۔ پروف اسپرٹ ایک پائنٹ

فائدہ۔ ایضاً۔ خوراک۔ ایک ڈرام سے دو ڈرام تک

## اولیم جٹاماسی۔ روغن بالچھڑ ہندی Oleum Jatamansi

فائدہ۔ ایضاً۔ خوراک ۲ بوند سے ۶ بوند تک

---

## جگلانس۔ یا وال نٹ۔ ہندی اخروٹ Juglans.

فائدہ۔ ہلکا کہتا ٹانک ہے۔ دائمی قبض کی بیماری مین مفید پڑتا ہے اور ہپاٹک اسٹی میولنٹ خاصیت کیوجہ سے جگر کی بیماریون مین بھی استعمال ہوسکتا ہے

## اکسٹرکٹم جگ لنڈس فلوئیڈم Extractum Juglandis liquidum.

فائدہ۔ ایضاً۔ خوراک ایک ڈرام سے ۲ ڈرام تک

## اسپرٹس نیوسس جگ لنڈس Spiritus Nucis Juglandis

فائدہ - دافع تشنج ہے اور حمل کی حالت کے قے روکنے کے لئے مفید ہے

خوراک - ایک ڈرام سے ۴ ڈرام تک



## جلس میم *Gelsemium*.

فائدہ - نیورلجیا اور دانت کے درد کے لئے مفید ہے اور بخار مین بھی بطور انٹی پیریاڈک کے دیا جاسکتا ہے تشنجی کھانسی مین بھی مفید پڑتا ہے اندرونی استعمال سے پتلی سکڑ جاتی ہے مگر آنکھ مین لگانے سے پتلی پھیل جاتی ہے نہایت درجہ کا یہ زہر ہی اسلئے بڑی خبرداری سے استعمال کرنا چاہئیے - یہ دوا اسٹرکنیا کا ضد ہے -

## اکسٹراکٹم جلس میای فلوئیڈم *Extractum Jelsemii Fluidum*.

فائدہ - ایضاً - خوراک ایک بوند سے ۱۰ بوند تک

## ٹنکچرا جلس میای *Tinctura Gelsemii*

فائدہ - دردسر مین پوٹاشیم برومائیڈ کے ساتھ دینے سے بہت ہی فائدہ پہونچتا ہے

خوراک ۵ بوند سے ۳۰ بوند تک

---

## ہیمے میلس Hamamelis.

فائدہ۔ اسٹرنجنٹ اور ہے ماس ٹیٹک میں خون بند کرنے کے لئے نکسیر خون کی قے بواسیر خونی اور خون تہوکنے مین مفید پائی گئی ہے۔ پلانیکی بنسبت لگانے سے یہ دوا زیادہ فائدہ کرتی ہے۔ السر اور چوٹ مین بہی اس دوا مین پانی ملا کر لگانے سے بہت فائدہ کرتی ہے وست کی بیماری مین بہی یہ دوا استعمال کر سکتے ہین اسکا ایک عرق اور بہی تیار کیا گیا ہے جسکا نام ہیزی لین (Hazeline) ہے یہ بہی بطور ہیمی میلس کے اونہین بیماریون مین مفید ہے۔

اسکی خوراک نصف ڈرام ہے

## ٹنکچر ہیمے میلا ئیڈس Tinctura Hamamelidis.

فائدہ۔ خون بند کرنے کے لئے بطور ہیماس ٹیٹک استعمال کیا جاتا ہے

اسکے تیسرے ایک ڈرام مین ۳ اونس پانی ملاکر ہو اسیر خونی مین پچکاری کرنے سے خون

تہم جاتا ہے اور یہی پچکاری لیکوریا اور سوزاک مین بھی فائدہ کرتی ہے۔

خوراک - ۲ سے ۵ بوند تک

## اکسٹرکٹم ہیمے میلائیڈس Extractum Hamamelidis

فائدہ - ایضاً - خوراک ½ گرین سے ۲ گرین تک بطور گولی یا سپاسٹی لٹوری کے



## ہائی بس کس کیپسؤل - ہندی بھنڈی Hibiscus capsule

فائدہ - نہایت عمدہ ڈی مل سنٹ لاکسیولنٹ اور ڈایوریٹک ہین - سوزاک اور پیشاب

کی جلن مین دیتے ہین پیچش کی بیماری مین بھی یہ دوا اکثر مفید پڑتی ہے - اسکا

ڈیکاکشن (بھنڈی کی پھلیان کترے ہوئین ۳ اونس - پانی ڈیڑھ پائنٹ -

۲۰ منٹ تک جوش دیکر چھان لین اور شکر ملا لین) بخار - زکام - سوزاک اور پیچش

مین پلادین اور گلا بیٹھ جانے مین شدت کی کھانسی اور سل ڈیکاکشن کا گرم گرم بھاپ

سنگھانے سے بھی فائدہ پہونچتا ہے -

خوراک - ڈیکاکشن تین ونس سے چھہ ونس تک یا بقدر ضرورت پلاوین -

---

## ہولاری نا اینٹی ڈی سن ٹیریکا - ہندی اندرجو تلخ *Holarrhena antidysenterica.*

فائدہ - اس درخت کی جڑ یا چھال کا جوشاندہ دست اور پیچش کی بیماری مین مفید ہے چنانچہ ایک ونس چھال کو دس ونس پانی مین جوش دین اور چھان کر آدہ اونس دن مین ۳ - ۴ مرتبہ پلاوین - اگر ٹنکچر اوپیم کے ہمراہ دیا جاوے تو بہت ہی فائدہ کرتا ہے

---

## ہائیڈرارجی رم - فارسی سیماب - *Hydrargyrum.*

## مرکبات سیماب

### ہائیڈرارجیرائی آیوڈائیڈم ورڈی *Hydrargyri Iodidum Viride*

فائدہ مثل کیلومل کے ہے اور ۲۰ گرین پلوایڈ ایڈ آف مرکری اور ایک گرین اوپین

مین ایک اونس لارڈ ملاکر مرہم تیار کرلین اور جو پٹھے تن گئے ہون اس سے مالش کرین

ایسا کرنے سے چند دنون کے بعد رگ اور پٹھے نرم ہو جائینگے اسلئے ریومٹک

ارتھرائی ٹس اور سکیولر اٹروفی مین استعمال کرسکتے ہین ۔

خوراک ۱/۲ گرین سے ۳ گرین تک

ہائیڈرارجرائی آکسائیڈم فلے وم Hydrargyri Oxidum Flavum.

فائدہ - اگزیما رنگ ورم دیگر جلدی امراض مین مفید ہے

انگوئینٹم ہیڈرارجرائی آکسائیڈائی فلے وائی Unguentum Hydrargyri oxidi Flava.

یلو اوکسائیڈ آف مرکری ۵ا گرین - ایک اونس لارڈ

فائدہ - ایضًا - جب آنکھ کی پھولی کا علاج کرتا ہو تو ایک گرین یلو آکسائیڈ آف

مرکری مین ایک اونس وسلین ملاکر بنالین اس مرہم کو پاگنس ٹے کرایٹ منٹ بھی

بولتے ہین -

ہیڈرارجرائی پرکلورائڈم - یا ایک تیز زہر Hydrargyri Perchloridum

فائدہ - باہر اسکو کا استعمال اندرانی سیفلس کے دور کرنے کے لیے کرتے ہیں اور اندر استعمال ٹیوکے

طور آتشک اور اسکے جلد کی بیماریوں میں کھلاتے ہیں پیچش کی بیماری میں اسے

$\frac{1}{125}$ گرین کی خوراک میں چار چار گھنٹہ بعد کھلاتے ہیں $\frac{1}{4}$ گرین کے مقدار کے

پچکاری لگانے سے ہیضہ کی بیماری اکثر اچھی ہو جاتی ہے - لائیکور ہیڈرارجرائی

ایک ڈرام کے وزن میں گھنٹہ گھنٹہ بعد کھلانے سے ڈفتھیریا کی بیماری اچھی

ہو جاتی ہے -

خوراک - $\frac{1}{16}$ گرین سے $\frac{1}{4}$ گرین تک

ہیڈرارجرائی سب کلورائیڈی - ہنڈی رسکپور Hydrargyri Sub chloridi

فائدہ - الٹرےٹیو کولاگاگ - پرگےٹیو اور ڈائیوریٹک ہے - میں ڈیجی ٹیلس

کے ساتھ کارڈیک ڈراپسی میں مفید ہوتا ہے

خوراک - $\frac{1}{2}$ سے ایک گرین تک بطور الٹرےٹیو اور ۲ گرین سے ۸ گرین تک

بطور پرگےٹیو

Hydrargyri Saliqlas. ہیڈرارجرائی سیلی سلاس

فائدہ - آتشک مین مفید پڑتا ہے اور زخم پر اسکا سفوف لگا لیتے ہین -

خوراک $\frac{1}{4}$ گرین



Hydrastis. ہائی ڈراس ٹس

فائدہ - نہایت عمدہ دوا ہے ٹانک ہے اور شرابیون کی بدہضمی مین جب معدہ مین بلغم جمع ہو جاتا ہے بہت فائدہ مند ہے اور بچہ دانی پر یہ دوا اسٹیمولنٹ اثر پیدا کرتی ہے مینوریجیا اور جسم سے خون جاری ہونے کی روکنے کے لئے فائدہ کرتی ہے - ہیماپٹیسس مین ۲۰ بوند لکوئیڈ اکسٹراکٹ آف ارگٹ کے ساتھ دن مین تین مرتبہ پلانے سے خون کا آنا بند کر دیتی ہے

Extractum Hydrastis liquidum اکسٹراکٹم ہائی ڈراس ٹس لکوئیڈم

فائدہ - ایضاً - خوراک - ۵ بوند سے ۳۰ بوند تک

Tinctura Hydrastis. ٹنکچورا ہائی ڈراس ٹس

فائدہ ۔ نہایت عمدہ اسٹوماکک ٹانک ہے اور شرابیون کی بدہضمی مین جبکہ پیٹ بلغم
ہوجاتا ہے بہت فائدہ مند ہے اور جگر پر یہ دوا اسٹی مولنٹ اثر پیدا کرتی ہے منوریجیا اور جسم
خون جاری ہونیکی روکنے کے لئے فائدہ کرتی ہے ہیماپٹیسس مین ۲ بوند لکویڈ
اکسٹراکٹ آف ارگٹ کے ساتھ دن مین تین مرتبہ پلانے سے خون کا آنا بند کردیتی ہے

خوراک ۔ ۲۰ بوند سے ۶۰ بوند تک

## ہائی ڈراس ٹن Hydrastin.

فائدہ مسہل اسٹوماکک اور کولاگاگ ہین اور زخم پر لگا لینے سے اسکا انٹی سپٹک
اثر ہوتا ہے اسکا ایک ڈرام ۔ دو ڈرام لائیکوار رفیا اور ۴ اونس میوسلیج مین داخل کرکے
سوزاک مین پچکاری کرتے ہین اور اسکا مرہم فی اونس مین ۵ سے ۲۰ گرین تک ملاکر اگزیما
مین لگا لینے سے فائدہ پہونچتا ہے ۔

خوراک ۲ گرین سے ۶ گرین تک

## ہائیڈروکوٹائیل فولیا ۔ دکھنی ۔ ولاری کا پتا Hydrocotyle folia.

فائدہ - اثر سے بہ نکلتا ہے اسلیئے جذام آتشک اور جلدی بیماریون مین
اسکا استعمال کرتے ہین باہر لگانے سے ایک سپیلنٹ اثر ہوتا ہے اسلیئے گندے زخم
پر اسکا سفوف چھڑکتے ہین۔

## پلوس ہائڈریٹ کوٹائلس Pulvis Hydrocotylis

فائدہ - زخم پر چھڑکنے کے لیئے استعمال کرتے ہین -



## ہائڈروجن پراکسائڈ Hydrogen Peroxide

فائدہ - ایک ڈرام کی خوراک مین دن مین تین مرتبہ پلانے سے ہوپنگ کاف مین
مفید ہے اور زخم پر لگانے سے خون بہت جلد بند ہو جاتا ہے -

خوراک ½ ڈرام سے ۲ ڈرام تک



## ہائیوسے مین

یہ جوہر ہے خراسانی اجواین کا۔ یہ دوا سفید چھوٹی چھوٹی قلمون کی شکل مین پائی جاتی ہے۔ پانی مین کم مگر اسپرٹ مین بآسانی حل ہوجاتی ہے۔

فائدہ۔ اسکے استعمال سے آنکھون کی پتلیان پہیل جاتی ہین اور انیٹی سپازموڈک ہونے کی وجہ سے دمہ۔ کوریا۔ مرگی۔ دیوانگی۔ بیخوابی وغیرہ مین بہت مفید پائی گئی ہے

خوراک $\frac{1}{120}$ گرین سے $\frac{1}{40}$ گرین تک

---

ڈامیانہ Damiana.

فائدہ۔ اسکے استعمال سے اعضائے تناسل کے اعصاب کو طاقت آتی ہے اسلئے جریان و نامردی مین اس سے بڑھکر کوئی اور دوا نہین ہے۔ ہمی پلیجیا اور پارا پلیجیا مین بھی فائدہ کرتی ہے۔

اکسٹراکٹم ڈمیانہ لکویڈم Extractum Damianae Liquidum

فائدہ۔ ایضاً۔ خوراک $\frac{1}{2}$ ڈرام سے ۲ ڈرام تک

**اکسٹراکٹم ڈیمیانی** *Extractum Damianae.*

فائدہ - اسکے استعمال سے اعضائے تناسل کے اعصاب کو طاقت آتی ہے اسلیئے جریان و نامردی اس سے بڑھ کر کوئی اور دوا نہین ہے - امی پلیجیا اور پارا پلیجیا مین بہی فائدہ کرتی ہے -

خوراک ۲ گرین سے ۴ گرین تک



**ڈراسے را** *Drosera*

فائدہ - دمہ کھانسی - ہوپنگ کاف اور سل کی بیماری مین مفید ہے اور سینہ کی بیماری مین بہی جب پیٹ پہول جاتا ہے اسکے استعمال سے فائدہ پہونچتا ہے -

**ٹنکچر ڈراسے ری**

فائدہ - ایضاً - خوراک ۵ بوند سے ۱۰ بوند تک



ڈایوریٹین Diuretin.

فائدہ ۔ نہایت عمدہ ڈایوریٹک ہے اسلئے وجی ٹیلس اور اسکولفن تہس کی جگہہ پر کارڈیک اور رینل ڈرایسی مین بہت ہی مفید ہے ۔

خوراک ½ ا ڈرام سے ۲ ڈرام تک



ڈل فائینم اسٹاوی سگریا Delphinum Staphisagria.

فائدہ ۔ کرم کش اور مسہل مین ۔ نیورلجیا وغیرہ مین مفید پڑتا ہے

خوراک سفوف ۔ ۲ گرین سے ۱۰ گرین تک

انگوانٹم اسٹاوی ساگری Unguentum Staphisagriæ.

فائدہ ۔ باہر لگانے سے جوین مرجاتی ہین ۔



رس اروماٹے کا (عربی سماق) Rhus Aromatica.

فائدہ - اسٹرنجنٹ ہے - اسلئے اسکو دست - ہیماٹوریا اور سیلان خون اور

شب کے وقت بچون کے پیشاب خطا ہوجانے مین فائدہ مند ہے -

اکسٹراکٹم روآس اروماٹی سی لکوئیڈم

فائدہ - ایضاً - خوراک ۵ بوند سے ۳۰ بوند تک

دو برس کے بچون کے لئے - پانچ بوند تک اور ۲ برس سے ۶ برس کے لڑکون کے

لئے ۷ بوند سے ۱۰ بوند تک دینا چاہئیے

رہاناکنتھس کمیونس ہندی پالک جوہی Rhinacanthus Communis.

فائدہ - داد کی بیماری مین نیبو کے رس مین ملاکر داد پر ملنے سے بہت فائدہ

ہوتا ہے ہندوستانی مدراس مین آنولہ سار گندھک سوہاگہ اور نیبو کا رس ملا کر گولی

بنا کر داد پر لگاتے ہین - اگزیما اور سورائیسس مین بھی اسکے استعمال سے فائدہ پہونچتا ہے

سکلس رانیوکن تہائی -

فائدہ - داد کی بیماری مین اور دیگر پرانی جلدی بیماری مین اس رس کو لگاتے ہین



زائی لول — Zy-lol

فائدہ ۔ چیچک کی بیماری مین اسے بدن پر ملنے سے اکثر فائدہ ہوتا ہے اور انجائنا پکٹورس کے درد کو اسکے استعمال سے نفع پہونچتا ہے اس غرض سے اسکا کیپشول ہی زیادہ تر استعمال مین آتا ہے ۔ اسکا اسپرے اور لوشن بھی باہری استعمال کے لئے مفید ہے

خوراک ۔ ۱ بوند سے ۱۵ بوند تک



زنک ۔ ہندی جستہ یا دستہ — Zinc

## مرکبات جست

زنکائی بروما یڈم — Zinci Bromidum.

فائدہ ۔ مرگی کے مرض کے لئے بہت ہی مفید ہے ۔

خوراک ۔ ½ گرین سے ۱ گرین تک دن مین تین مرتبہ

کیلامی ناپڑی پریٹا۔ فارسی سفیدہ کاشغری Calamina Preparata

فواید۔ اگزیما اور اگنی کی بیماریون مین اس کا لوشن اس طریقہ پر تیار کرکے لگاتے ہین کہ زنگ کاربوناس ۴۰ گرین۔ اکسایڈ آف زنک ۲۰ گرین۔ گلیسرین ۲۰ بوند اور گلاب کا عرق ایک اونس باہم سب کو ملاکر لوشن بنالو۔

زنک سائی ٹراس Zinci Citras.

فائدہ۔ مرگی کی بیماری مین اسے استعمال کرتے ہین۔

خوراک ۳ گرین سے ۱۲ گرین تک

زنکسائی فاسفائڈم Zinci Phosphidum

فائدہ۔ مثل فاسفورس کے استعمال ہوتا ہے۔

خوراک $\frac{1}{۲۰}$ گرین سے $\frac{1}{۴}$ گرین تک

لوشیو روبرا Lotio Rubra.

نسخہ ۲ گرین زنک سلفاس۔ ۱۵ بوند کمپاونڈ ٹنکچر آف لونڈر۔ پانی ایک اونس۔

فائدہ - گندے زخمون کو اس سے دھویا کرتے ہین -

زنک سائی سلفوکاربولاس Zinci Sulphocarbolas.

فائدہ - گنوریا اور لیوکوریا مین ایک یا دو گرین لیکر ایک اونس پانی مین حل کر کے پچکاری لگا دین -



فیرم - فارسی فولاد - آہن ہندی لوہا Ferrum

## مرکبات فولاد

فیرائی البومیناس Ferri Albuminas

فائدہ - انیما اور کیس مرک السر کی بیماریون مین مفید پڑتا ہے

خوراک ۳ گرین سے ۱۰ گرین تک

لائیکوار فیرائی البومینی ٹائی Liquor Ferri Albuminati

فائدہ - ایضاً - خوراک - ایک ڈرام سے ۴ ڈرام تک

فرائی بن زوآس — Ferri Benzoas.

فائدہ - اسکرافیولا کی بیماری مین کاڈلیور آیل کے ساتھ استعمال کرنے سے مفید ہے

خوراک - ۱۰ گرین سے ۱۵ گرین تک دن مین تین مرتبہ

سرپ فرائی کونائی نی اٹ سٹرکنائینی ہائیڈرو برومیٹم — Syrupus Ferri Quininæ et strychninæ Hydro. Bromatum.

فائدہ - ناطاقتی وجریان کے لئے فائدہ مند ہے -

خوراک - ½ ڈرام سے ایک ڈرام

فرائی لکٹاس — Ferri Lactas

فائدہ - انیما اور کلوروسس کی بیماریون استعمال کرتے ہین

خوراک ۲ گرین سے ۱۰ گرین تک

لائیکوار فرائی پپٹونیٹائی — Liquor Ferri peptonatii

خواص و استعمال مقوی اور ہاضم ہے اسلئے بدہضمی کی بیماریون مین مفید ہے

خوراک - ایک ڈرام سے ۴ ڈرام تک

سیرپس فرائی فاسفے ٹس کم منگنے شیو Syrupus Ferri Phosphatis cum Manganesio.

فائدہ - ہیماٹک ٹانک ہے کمزوری کی بیماریون مین اسکا استعمال فائدہ مند ہے

خوراک - ایک ڈرام

سیرپس فرائی فاس فے ٹس کمپازی ٹس Syrupus Ferri Phosphatis Compositus.

فائدہ - ایضاً - خوراک ½ ڈرام سے ۲ درام تک

اس دوا کو پارشس سیرپ بھی بولتے ہین

سیرپس فرای فاس فے ٹس کم کونائنا ات اسٹرکنائنا Syrupus Ferri Phosphatus cum Quininae et strychnina.

فائدہ - کمزوری - جریان اور نامردی کے بیماریون مین بہت مفید ہے - اس دوا کو ایسٹاس سیرپ بھی کہتے ہین .

خوراک ½ ڈرام سے ایک ڈرام تک

پلیولا فرائی کونائنی ات اسٹرکنائنی فاسفے ٹم Pilula Ferri Quininae et Strychninae Phosphatum

فائدہ - مثل ایسٹ ٹس سیرپ کے

خوراک - ایک یا دو گولیان دن مین

**فرای سیلی سلاس** *Ferri Salicylas.*

فائدہ - وجع مفاصل مین کہلاتے ہین اور گندے زخمون پر اسے لگاتے ہین

خوراک ۳ گرین سے ۱۰ گرین تک بطور گولی

**فرای فلواورائڈم** *Ferri Fluoridum*

فائدہ - تاپ تلی کے بیاری مین بہت ہی مفید ہے -

خوراک ۱/۲۰ سے ۱/۲ گرین تک



**فیوکس وسی کیولوسس** *Fucus Vesiculosus.*

فائدہ - اس دوا مین ایوڈین کا حصہ زیادہ شامل ہے اسوجہ سے گلٹیون کے آماس مین مفید ہے علاوہ اسکے یہ دوا موٹاپن کے گہٹانے کے لئے بھی مفید بتلائی گئی ہے اسلئے اسکو انٹی فیٹ (Anti-fat) بھی کہتے ہین -

اکسٹراکٹم فیوسائی ویسی کیولوسائی Extractum Fusi Vesiculosi

فائدہ - ایضاً - خوراک ۳۰ گرین سے ۸ گرین تک

اکسٹراکٹم فیوسائی ویسی کیولوسائی لکویڈم Extractum Fusi Vesiculosi. liquidum.

فائدہ - ایضاً - خوراک ½ ڈرام سے ۲ ڈرام تک دن مین تین مرتبہ پیشتر غذا کے



## فکشین Fuchsine.

یہ دوا کالے رنگ کے قلمون کی شکل مین پائی جاتی ہے - پانی مین حل کرنے سے سرخ رنگ کا سولیوشن حاصل ہوتا ہے -

فائدہ - زلال البولی نوریا مین یہ دوا بہت فائدہ کرتی ہے -

خوراک ½ سے ۴ گرین تک بطور گولی



## فاسفورس Phosphorus.

فائدہ - دماغی محنت یا بڑھاپے کے سبب جب مریض کمزور ہو جاتا ہے یا مجامعت یا جلق کے سبب جب اعصاب مین ضعف آجاتا ہے اور مادہ کم ہو جاتی ہے تب اسکے استعمال سے فائدہ ہوتا ہے نیورلجیا اور جلدی بیماریون مین بھی مفید ہے -

خوراک ۱/۱۰۰ گرین سے ۱/۳۰ گرین تک

اولیم فاسفوریٹم **Oleum Phosphoratum.**

فائدہ - بادام کے تیل مین ملا کر کٹراکٹ کی بیماری مین دو تین مرتبہ دن مین آنکھ مین ٹپکانا چاہیئے - کاڈلیور آئیل کے ہمراہ سل کی بیماری مین مفید ہے آنکھہ جھوڑنیکی لئے ایک حصہ فاسفورس کے تیل مین دو حصہ روغن بادام ملانا چاہیئے -

سیرپس کیلسائی مینگینسائی اٹ پوٹاشی آئی ہاپوفاسفاٹیم **Syrupus Calcii Manganesii et Potassi Hypophosphatum**

فائدہ - بزدلی ٹانک ہے سل اور کمزوری کی بیماری مین مفید ہے -

خوراک ۱/۲ ڈرام سے ایک ڈرام تک

سیرپس ہاپوفاسفائٹم کمپازیٹس **Syrupus Hypophosphitum Compositus.**

فائدہ - بچون کی کمزوری کی بیماریون مین مفید ہے -

خوراک - ½ ڈرام سے دو ڈرام تک

لائیکوار ہائپوفاسفائی ٹم کمپازی ٹس Liquor Hypophosphitum Compositus.

فائدہ - ایضاً - خوراک ½ ڈرام سے ۲ ڈرام تک

---

فائی ساسٹگمینا یا ایسرین Physostigmina or Eserine.

فائدہ - آنکھہ مین ڈالنے سے پتلیان سکڑ جاتی ہین - اِسلئے السراف کارنیا اور خاصکر رتوندہی کے بیماری مین اسکا لوشن آنکھہ مین ٹپکانے سے فوراً فائدہ پہونچتا ہے آزمودہ ہے کوریا اور ٹٹنس کی بیماری مین $\frac{1}{32}$ گرین سے $\frac{1}{12}$ گرین کے مقدار کا سولیوشن بطور پچکاری استعمال کرتے ہین -

فائی سا سٹگمینی سلفاس یا ایسرین سلفاس Physostigminae Sulphas or Eserine Sulphas.

فائدہ - ایضاً - خوراک

## گٹی فائی ساس ٹگمی نی — Guttæ Physostigminæ.

۲ گرین السرین مین ایک اونس پانی ملاکر تیار کر لیو

فائدہ - آنکھہ مین ڈالنے سے پتلیان سکڑ جاتی ہین اسلئے السراف کارنیا اور خاصکر رتوندہی کی بیماری ہین اسکا لوشن آنکھہ مین ٹپکانے سے فوراً فائدہ پہونچتا ہے آزمودہ ہے کارنیا امنٹ نس کی بیماری مین ۱/۱۲۰ گرین سے ۱/۱۲ گرین کی مقدار کا سولیوشن بطور پچکاری استعمال کرتے ہین -

## گٹی فائی سٹگمینی کم کوکینا

نسخہ - الیسرین سلفاس ایک گرین - کوکین ۵ گرین - پانی ایک اونس

فائدہ — ایضاً

---

## فی ناسے ٹین — Phenacetin.

خاصیت - سفید باریک قلمون کی شکل مین یہ دوا پائی جاتی ہے - نہ تو بذائقہ ہے

اور نہ بو اس مین ہوتی ہے۔ پانی مین کم حل ہوتی ہے مگر گلیسرین اور الکحال مین حل ہوجاتی ہے

فائدہ۔ انٹی پائریٹک اور انل گے شک ہین۔ ہر اقسام کی بخار کی حالت مین یہ دوا

بہت ہی مفید پڑتی ہے اسکے استعمال سے کسی قسم کی خرابی نہین واقع ہوتی ہے اور

نہ انٹی فبرین کے طرح دلکی حرکت مین نقصان پیدا کرتی ہے چنانچہ کل نئے انٹی پائریٹک

دوا اوسنے بہتر ہے ۸ گرین کی مقدار مین بخار کیحالت مین کہلانے سے حرارت بہت جلد

کم ہوجاتی ہے اور کبھی کبھی پسینہ بھی کہل کر آتا ہے اور بخار اُتر جاتا ہے نیورلجیا اور درج

مفاصل مین بھی اِسکے استعمال سے فائدہ پہونچتا ہے۔

خوراک۔ ۴ گرین سے ۱۶ گرین تک

## فنا سے ٹین لازنجز Phenacetin Lozenges

فی لازنج ۴ گرین سے ۸ گرین کا تیار کیا جاتا ہے۔

فائدہ۔ انٹرمٹنٹ اور ریمی ٹنٹ فیور اور دردسر و نیورلجیا مین مفید ہے

ہوپنگ کاف مین حب ½ اگرین سے ۵ گرین کی مقدار مین تین تین گہنٹہ بعد کہلایا

جاتا ہے تو بہت ہی فائدہ مند ہوتا ہے۔ عرق النسا کے بیماری کی درد کو فائدہ پہونچانے مین

یہ دوا لاثانی ہے ہسٹریا کیحالت کے قے کو روکتی ہی اور لو لگنے کی بیماری مین

بھی فائدہ کرتی ہے چونکہ یہ دوا لک ٹک ایسڈ مین بآسانی حل ہو جاتی ہے اس لئے

سکے ہمراہ دینا چاہیئے ۔

انفلوانزہ کی بیماری مین بھی نتاسے پیرز از حد مفید ہے



## فائٹولےسی ریڈکس *Phytolaccæ Radix.*

فائدہ ۔ اسے ٹک پر گے ٹیڑ اور کسیقدر نارکاٹک ہین ۔ آتشک وجع مفاصل

حرکام کبانسی ۔ دردسر ۔ ڈس منوریا اور جگر کی بیماریون مین مفید ہے ۔

## اکسٹراکٹم فائٹولےشی فلوئیڈم *Extractum Phytolaccæ Fluidum*

فائدہ ۔ آتشک کی بیماری مین مفید ہے اور پستان کے درد مین بہت فائدہ

کرتی ہے جو بہ سبب سوجن کے واقع ہوتا ہے ۔

خوراک ۲۰ بوند سے ۱۰ بوند تک بطور الٹرنٹیو اور ۲۰ بوند سے ۔۔ بوند تک بطور اسے تک

## ٹنکچر افائٹو لےشی Tinctura Phytolacca.

فائدہ ۔ ۴ بوند سے ۶ بوند کی مقدار مین ارکائی ٹس کے درد مین ۔۔ بہی فائدہ مند ہے ۔

خوراک ۳ بوند سے ۱۰ بوند تک

## کافی نا ۔ہندی ۔کافی کے بیج کا جوہر ...ferinae

خاصیت ۔ قلمین اسکی ریشم کے طور پر ملایم اور سبے رنگ ہوتی ہین ۔ واکتصہ ۔۔ ہوتا ہے پانی مین کم اسپرٹ اور ایسڈ مین زیادہ حل ہوجاتی ہے

فائدہ اور استعمال ۔ اس دوا کے کہلانے سے دماغ کے کل ۔۔ تحریک ہوتی ہے چنانچہ طبیعت چست ہوجاتی ہے اور نیند جاتی رہتی ہے ۔۔

عمدہ مدر بول ہے پس جب ڈسکچی ٹیلس سے فائدہ نہین ہوتا ہے تب کاڈیک (ڈراپسی جو دلکی بیماری سے پیدا ہوتی ہے) مین دیسکتے ہین اور جب پیشاب کا اس مرض مین ساتھ ہی ساتھ بڑھانا منظور ہو تو بیپر الڈمی ہائیڈ کے ہمراہ استعمال کرنے سے زیادہ فائدہ ہوتا ہے اکثر اس دوا کے کھلانے سے دمہ کے تنفس کو فائدہ پہونچتا ہے۔

خوراک ایک گرین سے ۵ گرین تک

## کفی نی سوڈیو سیلی سی لاس Caffeinae Sodio Salicylas.

خاصیت۔ یہ سفید سفوف ہوتا ہے پانی مین آسانی سے حل ہوجاتا ہے۔

فائدہ۔ انڈو کارڈائی ٹس۔ پیری کارڈائی ٹس اور دیگر امراض قلب مین اسکی پچکاری ایک گرین سے ۴ گرین تک دیجا سکتی ہے۔

## انجکشیو کفی نی ہائپوڈرمیکا Injectio Caffeinae Hypodermica.

نسخہ۔ کفی نی ۲۰ گرین سیلی سی لیٹ آف سوڈا ۱۷ گرین ڈسٹلڈ واٹر ایک ڈرام۔ مارفیا اور شراب کا زہر دور کرنے کے لئے اسکی پچکاری ۵ بوند سے

۱۵ بوند تک دے سکتے ہیں۔

کفی نی ٹرائی آئیوڈائیڈم Caffine Tri-Iodidum

فائدہ۔ گاؤٹ کے بیماری میں اسے استعمال کرتے ہیں

خوراک ایک گرین سے ۳ گرین تک

کفی نی ولیری یانس Caffine Valerianas

فائدہ۔ ہسٹریا کی بیماری کی قے روکنے کے لئے استعمال کرتے ہیں

خوراک ایک گرین سے ۴ گرین تک



کفی نی سائٹراس Caffine Citras

فائدہ۔ ٹانک اور ڈایورٹک کے واسطے مفید ہے اور دردسر میں ۵ گرین

کی مقدار میں چار چار گھنٹہ کے بعد کھلانے سے بہت ہی مفید پڑتا ہے

خوراک ۲ گرین سے ۱۰ گرین تک

کیلکس سلفوریٹیا۔ یاسلفائڈ آف کیلشیم Calx Sulphurata

خاصیت۔ یہ مرکب خاص کر کنٹی اور دنبل اور کاربنکل کے زخموں میں استعمال کرنے میں جس سے پہلے پیپ اس کا استعمال کیا جاتا ہے تب پھوڑے جلد پک جاتے ہیں اور پیپ نہیں پڑنے پاتی۔

خوراک ۱/۱۰ گرین سے ایک گرین تک بطور گولی

لوشیو کیال سس سلفیوریٹائی Lotio Calcis Sulphurata

فائدہ۔ بعد غسل کے جب ہموزن پانی کے ہمراہ ملا کر لگایا جاتا ہے تب کھجلی کے مریض کو دو ایک دن کی اندر ہی نفع ہو جاتا ہے۔

سیرپس سلفے ٹم Syrupus Sulphatum

فائدہ۔ پھوڑے اور دنبل وغیرہ کے لئے مفید ہے

خوراک آدہ اونس



**کے نالبس انڈیکا۔ ہندی بھنگ** Cannabis Indica

فائدہ۔ سیڈے ٹیو انوڈاین اور ہپناٹک ہے۔ دائمی درد میں اور دُکھ یعنی آنکی کرنی صبح و شام تھوڑے سے دنوں تک استعمال کرانے سے فائدہ ہوتا ہے۔ نوشم گرما کے عارضہ میں ۱۰ بوند کی مقدار میں دوسری دواؤں کے ہمراہ کھلانے سے درست کر جاتا ہے۔ بدہضمی کی بیماری میں جب چند روز اسکا استعمال برابر کیا جاوے۔ تو بھوک کی اشتہا بڑھ جاتی ہے۔ انوڈاین اثر کے وجہ سے درد شکم میں بھی استعمال کرتے ہیں بعض طبیب اسے لیوکوریا کی بیماریوں میں بھی دیا کرتے ہیں۔

**کے نابن سناس**

فائدہ۔ ہپ ناٹک ہے۔ اسوجہ سے نسیان کے مرض میں خیند پیدا کرنے کے لئے استعمال کرتے ہیں۔

**کے نابی نون** Cinnamomum Binon

فائدہ ۔ نسیان کی بیماری میں جب بیمار کو نیند نہیں آتی تب اس دوا کے کھلانے

سے چپ چاپ سو جاتا ہے ۔

خوراک ۱/۲ گرین سے ایک گرین تک

کے نابائن Cannabine

فائدہ ۔ ایضاً ۔ خوراک ایک گرین سے ۵ گرین تک

---

کوسی لی نا Coscillana

فائدہ ۔ اکس پکٹورنٹ اور لیگزٹیو ہے ۔ پرانی اور سوکھی کھانسی میں اسکی

استعمال سے بلغم غلیظ بخوبی نکل جاتا ہے اپیکاک کے بہ نسبت اس دوا کا اثر ہوا کی

نالیوں کے میوکس ممبرین پر بہت اچھی طرح پہونچتا ہے ۔

لکویڈ اکسٹراکٹ کوسی لینا Liquid Extract of Coscillana

فوائد ۔ ایضاً ۔ خوراک ۵ بوند سے ۲۰ بوند تک

## ٹنکچر کوسی لینا Tinctura Cocillana

فواید - ایضاً - خوراک ½ ڈرام سے ۲ ڈرام تک



## کسٹوریم - ہندی جند - عربی قصیت الکلب البحر Castorium

فائدہ - انٹی اسپازموڈک اور اسٹی میولنٹ ہے - ہسٹریا کے مرض کیلئے بہت ہی مفید ہے -

خوراک ۵ گرین سے ۱۰ گرین تک

## ٹنکچور اکسٹوریئی Tinctura Castorei

نسخہ - ایک اونس کسٹوریم - ایک پائینٹ والٹر - بھگو کر چھان لو -

فائدہ - ایضاً - خوراک ۲۰ بوند سے ایک ڈرام تک

## ٹنکچور اکسٹوریائی ایمونی ایٹا Tinctura Castorei Ammoniata

نسخہ کیسٹوریم ½۲ اونس - ہینگ ۱۰۰ گرین - اسپرٹ ایمونیا ارومائی کس ۲ پائینٹ

فائدہ - انٹی اسپازموڈک اور انٹی سپولنٹ ہے - ہسٹریا کی مرض کیلئے بہت ہی مفید ہے

خوراک ½ ڈرام سے ۲ ڈرام تک

---

کسکراسگریڈا Cascara Sagrada.

فائدہ - تھوڑی مقدار مین لیکزٹیو اور ٹانک ہے مگر زیادہ مقدار مین کتھارٹک ہے مثل دیگر تلخ نباتی دواؤن کی اس سے بھی معدہ کو طاقت آتی ہے اشتہا تیز ہوجاتی ہے اس غرض سے دایمی قبض مین دست کھلکر آنے کے لئے بہت ہی مفید ہے وجع مفاصل مین ۱۰ بوند لکویڈ اکسٹرکٹ کے ہمراہ ۱۵ گرین سوڈا سیلی سی لاس ملا کر تین تین گھنٹہ بعد پلانے سے فائدہ ہوتا ہے -

خوراک سفوف ۳ گرین سے ۵ اگرین تک

اکسٹرکٹم کسکراسگریڈا لکوئڈم Extractum Cascara Sagradæ Liquidum

فائدہ - دایمی قبض کے لئے یہ دوا نہایت عمدہ ہے

خوراک ۱۰ بوند سے ایک ڈرام تک

اکسٹراکٹم کسکرا سگریڈا Extractum Cascara Sagrada

فائدہ۔ دائمی قبض کے لئے نہایت عمدہ دوا ہے۔

خوراک ۲ گرین سے ۸ گرین بطور گولی کے دینا چاہیئے۔

الکزیر کسکرا سگراڈا Elixir Cascara Sagrada.

فائدہ۔ ایضاً ۔ خوراک ۵ ابوند سے ۲ ڈرام تک

سیرپس کسکرا سگریڈا Syrupus Cascara Sagrada

فائدہ۔ بچوں کے قبض کے لئے ایک عمدہ دوا ہے۔

خوراک جوان کے لئے ایک ڈرام سے ۴ ڈرام تک اور بچے کے لئے

½ ڈرام سے ایک ڈرام تک۔

اکسٹراکٹم کسکرا سگریڈا انسی پی ڈم Extractum Cascara Sagrada Insipidum.

فائدہ۔ یہ دوا قبض کے لئے مفید ہے ساتھ ہی اسکے کڑوی بھی نہیں ہے۔

خوراک ۱۰ بوند سے ۶۰ بوند تک

لیکر کسکرا رومائیکس Liquor Cascara Aromaticus

فائدہ - یہ دوا قبض کے لئے مفید ہے ساتھ ہی اسکے کڑوی بھی نہین ہے

خوراک - ایکڈرام سے ۳ ڈرام تک

واضح ہو کہ لیگز نیٹیو فائدہ کے لئے کیپشول اور لازنج بھی استعمال کیا جاتا ہے

---

کلورل ہائیڈریٹ Chloral Hydrate.

فائدہ بہنا تک سے - برانڈی اور پانی مین جب دو ڈرام کلورل ہائیڈریٹ ملاکر ٹپ فی کے مریض کا جسم پونچھا جاتا ہے تب پسینہ جو اس مرض مین بہ کثرت آتا ہے رک جاتا ہے چندلیہ سر پر بال جانے کی غرض سے کلورل کا سولیوشن فی اونس پانی مین ۵ گرین کی طاقت کا طیار کر کے لگایا جاتا ہے - بٹ لس اور ڈلیم اور ٹریمینس کی بیماری مین اسکے کہلانے سے فائدہ ہوتا ہے زیادہ تھکان کی وجہ سے

جب نیند نہین آتی ہے تب اسکے استعمال سے نیند نہایت جلد آجاتی ہے دمہ کے بیماری کے تنفس کی حالت مین بہت ہی مفید ہے جب یہ دوا باہر لگائی جاتی ہے تب اسکا اثر انٹی سپٹک ہوتا ہے۔

خوراک۔ ۵ گرین سے ۳۰ گرین تک

## کلورل کم کمفورا Chloral Cum Camphora

ہموزن کلورل اور سعوف کا فور ایک ساتھ کھرل کرنے سے شہد کے طور کا ایک گاڑھا عرق حاصل ہوتا ہے۔

فائدہ۔ نیورلجیا کی درد پر اسکو لگانے سے اکثر فائدہ ہوتا ہے اور زخمی دانت کے خول مین اسکو بھر دینے سے درد رفع ہو جاتا ہے بچھو کے کاٹے ہوئے زخم کو بھی اسکے لگانے سے اکثر فائدہ ہوتا ہے۔

## سیرپس کلورل Syrupus Chloral

فائدہ۔ مثل کلورل ہائڈریٹ کے استعمال کیا جاتا ہے۔

خوراک - ½ ڈرام سے ۲ ڈرام تک

## کلورل امونیا

خاصیت - یہ سفید رنگ کا کنات ہے کہ پانی مین حل نہین ہوتا

فائدہ ہپ ناٹک اور انٹی سپولنٹ ہے اسوجہ سے کلورل ہائڈریٹ سے بہتر ہے

خوراک ۲ گرین سے ۲۰ گرین تک



## کلورل امائیڈ Chloralamide.

فائدہ مثل کلورل ہائیڈریٹ کے ہے مگر دل اور معدہ پر اسکا کچھ بھی اثر نہین ہوتا اسوجہ سے ہر اقسام کے نسیان کے مرضون مین جب نیند نہین آتی تو اسکے کہلانے سے آدہ گھنٹے کے بعد اچھی طرح سے نیند آجاتی ہے۔

خوراک ۲۰ گرین سے ۵۰ گرین تک ایسڈ سولیوشن کے ہمراہ یا تھوڑے براندی کے ساتھ دینا چاہیئے۔

## کلوروفارم Chloroform.

فائدہ یہ نشہ آور اور اینٹی اسپازموڈک ہے خاصکر انستھیٹک فائدہ کے لئے استعمال کیا جاتا ہے جیسے دردِ سر - دردِ دندان اور بھڑ کے کاٹے ہوئے جگہ کی جلن دور کرنے کے لئے لگاتے ہیں حیدرآباد کمیشن کی تحقیقات سے یہ بات قرار پائی ہے کہ کلوروفارم زیادہ مقدار میں سنگھانے کے باعث مریض دم گھٹ کر مرجاتا ہے اسلئے اسکے سنگھانے کے قبل برانڈی یا شراب استعمال کرانا چاہئے - اگر غفلت کی حالت میں پتلی سکڑی ہوئی ہو تو کوئی اندیشہ کا مقام نہیں اور اگر اس حالت پتلی پھیلی ہوئی دکھلائی پڑے تو حکیم کو ہوشیار ہو جانا چاہئے -

خوراک ایک بوند سے ۱۰ بوند تک

## آکوا کلوروفارمائی Aqua Chloroformi

نسخہ - ۲۵ اونس پانی میں ایک فلوئیڈ ڈرام کلوروفارم ملاکر تیار کریں

فائدہ ۔ حلق اور منہ کی بیماریوں میں غرارہ کرنے کیلئے استعمال کیا جاتا ہے

خوراک ½ اونس سے ایک اونس تک

**کلوروفارم اینڈ مستگی** *Chloroform & Mastich*

فائدہ ۔ سڑے ہوئے دانت کی خول میں بہر دینے سے فائدہ پہونچتا ہے

**کلوروفارمم اکونائی ٹائی** *Chloroformum Aconiti*

فائدہ ۔ درد کے رفع ہونے کے لئے باہر لگایا جاتا ہے ۔



**کوکا** *Coca.*

جنوبی امریکہ اور بولیویا میں یہ درخت پایا جاتا ہے ۔ وہان کے لوگون کا یہ تجربہ کہ اس درخت کے ہرے پتون کے کہانے سے کئی دنون تک بھوک و پیاس مطلق نہیں معلوم ہوتی ۔

فائدہ طور استعمال ۔ اثر اسکا اسٹیمولنٹ ہوتا ہے اسکے استعمال سے

ہوش وحواس تیز ہوجاتے ہین تہکان کم ہوجاتا ہے اور سارے بدن مین طاقت معلوم ہوتی ہے ۔ ناطاقتی کمزوری معدہ ۔ دمہ ۔ قوت باہ ۔ شراب اور مارفیا کہانے کے عادت روکنے غرض سے استعمال مین لایا جاتا ہے ۔

الیگزیر اری تہراگ زیلائی اٹ گرانی Elixir Erythroxyli et guarana

فائدہ درد سر رفع کرنے کے لئے نہایت ہی مفید ہے

خوراک ایک ڈرام سے ۲ ڈرام تک ۔

اکسٹراکٹم کوسی لکویڈم Extractum Cocae liquidum.

فائدہ ۔ خونکے دست بند کرنے کے لیے استعمال کرتے ہین ۔

خوراک ½ ڈرام سے ۲ ڈرام تک

وائنم کوکا Vinum Coca.

فائدہ ۔ قے اور درد شکم کے روکنے کیلئے دیا جاتا ہے

خوراک ۔ ½ اونس سے ۲ اونس تک

کوکین Cocaine.

یہ کوکا پتے کا جوہر ہے اور انس تھیٹک فائدہ کے لئے استعمال کیا جاتا ہے

سیریٹم کوکینی Ceratum Cocainæ

استعمال - پرورائی ٹس اور جلے ہوئے زخموں میں مفید ہے -

ایمپلاسٹرم کوکینی Emplastrum Cocainæ

فائدہ - نیورلجیا - عرق النسا - اور دیگر اقسام کے دردوں میں لگانے سے درد جاتا رہتا ہے

اولیم کم کوکینا Oleum Cum Cocaina

فائدہ - روغن بادام یا ریڈی کے تیل میں فیصدی دو گرین کی مقدار کوکین ڈالکر تیار کرتے ہیں کان کے درد میں روغن بادام کے ہمراہ و آنکھ کے مرضوں میں ریڈی کے تیل کے ہمراہ استعمال کرتے ہیں

کوکین ہائیڈروکلوراس Cocaine Hydrochloras.

فائدہ - انس تھیٹک ہے چنانچہ فیصدی چار گرین کا سولیوشن تیار کرکے

آنکھ مین ڈالنے سے چند منٹ کے اندر کن جتنا ئی وا سلبے حس ہو جاتا ہے جس سے
آنکھ مین جراحی کے عمل بلا درد یا تکلیف کئے جا سکتے ہین - ہائیڈرو فوبیا مین کوکین
کی پچکاری کیجاتی ہے - گھنٹہ مین ۲ گرین کوکین ایک ڈرام نائٹرک ایسڈ مین حل کرکے
لگاتی ہین زکام مین فیصدی چار گرین کا لوشن تیار کرکے بذریعہ روئی ناک مین رکھتے
ہین سوزاک مین فیصدی دو گرین لوشن کی پچکاری کیجاتی ہے اور کان کے درد مین بھی
اسی مقدار کا سولیوشن استعمال کیا جاتا ہے -

انجکشیو کوکینی ہائیڈرو کلوریٹس ہائپوڈرمیکا
Injectio Cocainae Hydrochloratis Hypodermica.

فائدہ - عرق النسا اور بچھو کے زہر کا اثر دور کرنے کے لئے پچکاری دیجاتی ہے

مقدار پچکاری ۵ بوند سے ۱۵ بوند تک

کوکین سکریس
Cocainae Saccharis

فائدہ - بچون کے حلق کی بیماریون مین لگایا جاتا ہے

کوکین سیلی سلاس
Cocaine Salicylas.

فائدہ ۔ دمہ کی بیماری مین اسکی پچکاری کیجاتی ہے

خوراک ½ سے ۱ گرین تک

## فی نول کوکین *Phenol-Cocaine.*

فائدہ ۔ دانت کے درد مین لگایا جاتا ہے اور معدہ کی بیماریون مین کھلایا بھی جاتا ہے

خوراک ¼ گرین سے ۲ گرین تک



## کوڈی اینا ۔ کوڈیا ۔ فارسی جوہر افیون *Codeina.*

فائدہ ۔ اسکے استعمال سے ذیابیطیس کی بیماری مین شکر کم آتی ہے سل کی بیماری کے کھانسی کو آرام آجاتا ہے زیادہ مقدار مین ہپناٹک ہے ۔

خوراک ¼ سے ۲ گرین تک

## کوڈیسی فاس فاس *Codeinæ Phosphas.*

فائدہ ۔ ایضاً مگر بطور پچکاری استعمال مین لاتے ہین ۔

خوراک ½ گرین سے ۲ گرین تک

کوڈینی انڈ گلیسرین جیلی Codeine and Glycerine Jelly.

فائدہ - مثل کوڈیا کے ہے -

خوراک - ایک ڈرام

پلولا کوڈی نی کمپازیٹا Pilula Codeina Composita

نسخہ کوڈیا ¼ گرین - اکسٹراکٹ نکس وامیکا ½ گرین - اکسٹراکٹ لے ٹوس ¼ گرین سکو ملا کر ایک گولی بنالیوین -

فائدہ - ذیابیطیس کی بیماری مین دن مین دو یا تین گولیان

سیرپس کوڈی نی Syrupus Codienoe

فائدہ - سل کی کہانسی مین مفید ہے -

خوراک ½ ڈرام سے ۲ ڈرام تک

کریوزوٹم Creasotum.

فائدہ - کاسٹک اسٹرنجنٹ - انٹی سپٹک اور اسٹپٹک فائدہ کے لئے

باہر لگاتے ہین اور تپ سل - ہیضہ اور ذیابیطس کی بیماریون مین پلاتے ہین اور

اسکی بہاپ ہمراہ پانی کے ابخرات سونگہنے سے کہانسی کے مرض کو نہایت فائدہ

بخشتا ہے اور ز یناکی بیماری مین بھی بہاپ کا استعمال مفید ہے -

خوراک ایک سے تین بوند تک

Pulvis Creasotiit Amyli پلوس کریازوٹائی اٹ امائی لائی

فائدہ - ارمی سپلس کے زخمون پر چہڑکنے سے فائدہ ہوتا ہے

واضح ہو کر سل کی بیماری مین جب بلغم بکثرت آتا ہے تب یہ مکسچر نہایت فائدہ

کرتا ہے چنانچہ نسخہ کریازوٹ ۳ ڈرام - ٹنکچر کپسیکم ۲ ڈرام - میوسی لیج ۴ ڈرام پانی ۴ اونس

خوراک - ایک ڈرام پانی کے ہمراہ بعد کہانا کہانے کے پلانا چاہیئے -



Conine. کونائین - جوہر حراسا - ہندی - شوگران عربی

اسکے درخت کو کونایم ہلاک بو سے لیتے ہین اور کونائن اس درخت کا ایک رقیق

جوہر ہے اسمین ایک قسم کی خاص بو ہوتی ہے پانی مین بہت کم حل ہو سکتا ہے۔

فائدہ۔ ہوپنگ کاف مین بہی یہ دوا مفید ہے اور بطور سڈسے ٹیو کے اکیوٹ مینیا

اور مرگی مین مفید ہے۔

خوراک۔ $\frac{1}{4}$ گرین سے ۲ گرین تک دے سکتے ہین

کونائی نی ہائیڈرو برو ماس    *Coninae Hydrobromas.*

فائدہ۔ نیورلجیا کی بیماری مین $\frac{1}{2}$ اگرین کی مقدار سے $\frac{1}{2}$۴ گرین کی مقدار تک

دیا جاسکتا ہے۔

خوراک $\frac{1}{4}$ گرین سے ۲ گرین تک

انگو منٹم کونائی    **Unguentum Conii**

فائدہ۔ پہوڑا پہنسی آسے نائی اور لواسیر مین لگاتے ہین۔

انجکشیو کونائینی ہائیڈرو برومیٹس ہائپوڈرمیکا    *Injectio Coninae Hydrobromas Hypodermica.*

فائدہ - مثل کونائن ہائیڈرو برومیٹس کے ہے مقدار پچکاری ایک بوند سے ۱۰ بوند تک - واضح ہو کہ کونائن بڑا قاتل زہر ہے - اسلئے بڑی خبرداری سے اسے استعمال کرنا چاہیئے -



## کان ولیریا سے جیلس Convallaria Majalis

فائدہ - روس کے لوگ اس دوا کو ڈراپسی کی بیماری مین عرصہ سے استعمال کرتے ہین دل جب کمزور ہو جاتا ہے تب اسکے استعمال سے دلکو طاقت آجاتی ہے اور یہ عمدہ ڈایوریٹک ہے - کرانک پیری کارڈائی ٹس - انی میا - اور ڈایابیٹیز کی بیماری مین بہی استعمال کرتے ہین -

## اکسٹرکٹم کان ولیریی Extractum Convallariæ.

فائدہ - دلکی بیماری مین مفید ہے

خوراک - ۲ سے ۸ گرین تک

**اکسٹراکٹم کان ولیری لکویڈم** *Extractum Convallariae Liquidum*

فائدہ - دل کی بیماری مین مفید ہے -

خوراک ۲ سے ۱۰ بوند تک

**ٹنکچورا کان ولیری** *Tinctura Convallariae.*

فائدہ - ایضاً خوراک ۵ سے ۲۰ بوند تک

**کان ولیرن** *Convallarin*

فائدہ - پرگیٹو فائدہ کے لئے استعمال ہوتا ہے -

خوراک ۲ یا ۴ گرین تک

**کان وے لامے رین** *Convalamarin.*

فائدہ - دلکی بیماریون مین اسکا استعمال سب سے بہتر ہے -

خوراک - ۱/۴ گرین سے ۲ گرین تک

## کریولین۔ سولیوبل فی نائل Creolin, Soluble Phenyl

فائدہ۔ انٹی سپٹک ہے۔ ارزان ہونے کے باعث بجائے کاربولک ایسڈ
استعمال ہوتا ہے فیصدی پانچ گرین فی نائل مین تیل ملاکر سر مین ملنے سے جوئین
مرجاتی ہین پانچ یا چھ بوند ۱ اونس پانی مین ڈالکر دو مرتبہ کان مین چھوڑنے سے
کان کے عارضہ مین مفید ہوتا ہے سوزاک مین اس دواکو پلاتے ہین۔

خوراک ½ گرین سے ۵ گرین تک بطور گولی

## لینوکریولین Lano-creolin

فائدہ۔ جلے ہوئے دیگر زخمون مین لگاتے ہین۔

## کریولین ڈسٹنگ پوڈر Cerolin Dusting powder

فائدہ۔ ایضاً

واضح ہو کہ جب خالص فی نائیل بچھو کے کاٹے ہوئے زخم پر لگایا جاتا ہی
تب درد فوراً بند ہوجاتا ہے۔

کرکاس - فرنکنٹ ہندی جنگلی ارنڈ - عربی دند ہری — *Curcas*

فائدہ - بارہ سے ۱۵ بوند کے مقدار مین دست آور ہے - تیل اسکا وجع مفاصل مین ملنے کے لئے مفید ہے اور پتہ کی پولٹس چھاتیون پر لگانے سے دودہ زیادہ پیدا ہونا شروع ہوتا ہے -

کوٹو بارک — *Coto Bark.*

فائدہ - ہیضہ - ڈایاریا - ڈسنٹری - گاؤٹ اور روماٹزم مین استعمال کرتے ہین -

خوراک - ایک سے ۸ گرین تک

اکسٹراکٹم کوٹو لکوئڈم - ٹنکچورا کوٹو دو مرکب اسکے ہین اور دست کی بیماری مین مفید ہین خوراک لکوئڈ اکسٹراکٹ کی ۲ سے ۶ بوند اور ٹنکچر کی ۱۰ بوند ہے -

## کوٹوان
*Cotoin.*

کوٹوبارک کا جوہر ہے یہ زرد رنگ کا سفوف ہے - ایتھر کلوروفارم والکحال مین
حل ہوجاتا ہے -

فائدہ - دست کے روکنے کے لئے بہت ہی مفید ہے -

خوراک ½ گرین سے ۲ گرین تک



## کے رین
*Kairin.*

یہ دوا قلموں کی شکل - یا سفید سفوف کی طرح پائی جاتی ہے - پانی مین حل
ہوجاتی ہے ذائقہ تلخ ہوتا ہے -

فائدہ - یہ دوا نہایت عمدہ دافع بخار ہے اور بد ذائقہ ہونیکے وجہ سے اسکا
استعمال کم رائج ہے -

خوراک - ۵ سے ۱۵ گرین تک



کریات۔ہندی مہاتینا۔عربی قصب الزریرہ Kariyat.

فائدہ۔ بیٹر ٹانک اور اسٹومانک ہے۔ ہر قسم کی کمزوری اور بیچش مین مفید ہی

اس دوا کے درخت کو انڈروگرافس بھی کہتے ہین۔

انفیوزم انڈروگرافس کمپازیٹم Infusum Andrographis Composita.

فائدہ۔ ایضاً۔ خوراک ½ اونس سے ۲ اونس تک

ٹنکچورا انڈروگرافس کمپازیٹا Tinctura Andrographis Composita.

فائدہ۔ ایضاً خوراک ایک ڈرام سے ۴ ڈرام تک

سکس انڈروگرافس کن سن ٹریٹس Succus Andrographis Concentratis.

فائدہ۔ ایضاً خوراک ۱۰ بونڈ سے ۴۰ بونڈ تک



کونین Quinine.

# مرکبات

## کوی نائن ارسی نیاس Quininae Arsenias

یہ دوا چھوٹی سفید قلمون کی شکل کی ہوتی ہے پانی مین کم حل ہوتی ہے ۔

فائدہ ۔ نروابن ٹانک ہے کمزوری اور نوبتی بخار کے لئے مفید ہے

خوراک ۱/۲۰ گرین سے ۱/۲ گرین تک

## کوی نائنی کاربولاس Quininae carbolas

یہ دوا قلمون کی شکل کی پائیجاتی ہے ۔

فائدہ ۔ دست کی بیماریون مین بہت مفید ہے ۔

خوراک ۲ گرین

## فرای کوی نائنی اٹ اسٹرکنیا سائٹراس Ferri Quininae et Strychnia Citras.

نوٹ ۔ کونین کے استعمال کرنے کے پہلے اگر ہڑ کا ایک چھوٹا ٹکڑا چبا کر پیکدیا جائے تو پھر کونین کی کڑواہٹ

بالکل نہین معلوم ہوتی

فائدہ۔ نروائن ٹانک سے قوت باہ و دیگر ناطاقتی کی بیماریون مین استعمال ہوتا ہی

خوراک ۳ گرین سے ۱۰ گرین تک

کوینی نائنی فلورائڈم Quininæ Fluoridum.

فائدہ۔ رکیٹ اور تلی کی بیماری مین نہایت ہی مفید ہے۔

خوراک ۱/۲۴ گرین سے ۱/۲ گرین تک

کوئی نائنی ہائیڈرو برو ماس Quininæ Hydrobromas.

فائدہ۔ لوبتی بخار کے لئے بہ نسبت کوئنی سلفاس کے بہتر ہے۔

کوئی نائنی لکٹاس Quininæ Lactas

فائدہ سوزاک کی بیماری مین فیصدی ایک گرین کی مقدار کی پچکاری دیجاتی ہی

خوراک۔ ایک سے ۵ گرین تک

کوئی نائنی سیلی سلاس Quininæ Salicylas.

فائدہ۔ دست۔ وجع المفاصل۔ نیورلجیا اور گاوٹ وغیرہ مین مفید ہے۔

خوراک - ۲ سے ۶ گرین ایسڈ سولیوشن کے ہمراہ یا بطور گولی دینا چاہیئے

## واربرگس فیور ٹنکچر Warburgs Fever Tincture.

فائدہ - نوبتی بخار اور رمی ٹنٹ فیور کے لئے از حد مفید ہے پہلے بیمار کو ایک ہلکا جلاب دیکر معدہ صاف کر لینا چاہیئے پھر ایک خوراک اس دوا کے پلا دینا چاہیئے بعد ازاں تین تین گھنٹہ کی ضرورت پڑنے پر اسکا استعمال جاری رکھنا چاہیئے - بیمار کو بستر پر سے اوٹھنے نہ دینا چاہیئے اور فاقہ کرنا چاہیئے -

خوراک - ایک ڈرام سے ۲ ڈرام یا ۴ ڈرام تک

## کوئی نائنی ولیریانس Quinina Valarianas.

یہ سفوف کے طور پر ہے اور اس مین ولیرین کی کچھہ کچھہ بو ہوتی ہے پانی مین کم حل ہوتی ہے چنانچہ بطور گولی استعمال کرتے ہین -

فائدہ - ہسٹریا اور درد سر کی بیماری مین مفید ہے -

خوراک ایک سے ۴ گرین تک

گارسی نیا اولیم ۔ ہندی کوکم کا تیل ۔ *Garcinia Oleum*

فائدہ ۔ زخم اور ہاتھ کی بوائی مین لگاتی ہین اور بجائے چربی آینٹمنٹ کی بنانے مین استعمال کرتے ہین ۔

---

گل تہرائی آئی اولیم *Gaultheria oleum*

فائدہ ۔ وجع مفاصل و عرق النسا کی بیماریون مین کہلاتے ہین اور اگزیما کی بیماری مین اسی لگاتے ہین ۔

خوراک ۱۰ بوند سے ۱۵ بوند تک

اسپرٹس گل تہرائی *Spiritus Gaultheriae*

فائدہ ۔ ایضاً

انگوینٹم گل تہرائی ۔ فائدہ ۔ ایضاً *Unguentum Gaultheriae*

---

گلائی سی رائی نم Glycerinum.

فائدہ۔ جلد کے ہر قسم کی بیماری مین اسکو لگاتے ہین۔ بخار مین جب یہ دوا پلائی جاتی ہے تب بخار کی حرارت کم ہو جاتی ہے۔ کہانسی مین بہی اس دوا کے پلانے سے فائدہ ہوتا ہے کیسٹر ائیل اور گرم دودہ کے ساتہہ تہوڑے مقدار مین پلانے سے ہچکی بند ہو جاتی ہے روئی تر کر کے پیخانہ کے مقام پر رکہنے سے ایک ہلکا دست آجاتا ہے۔

گلیسر انیم الیومی نس اٹ اسیڈائی کو ٹینائی Glycerinum Alluminis et Acidi Tannici

فائدہ۔ حلق کی بیماری مین خراش دور کرنے کے لیئے لگاتی ہین اور اندام نہانی کی بیماریون مین اسٹر نجنٹ فائدہ کے لئے ایک اونس دوا مین ۲۰ اونس پانی ملا کر پچکاری لگاتے ہین

گلیسر انیم بسمیہ تہائی نائیٹریٹس Glycerinum Bismuthi Nitratis.

فائدہ۔ اگر بہا کی بیماری مین اسکے لگانے سے فائدہ ہوتا ہے۔

گوسی پائی راڈیسس کارٹکس۔ ہندی روئی کے درخت کے جڑ کی چھال۔

*Gossypium Radicis Cortex.*

فائدہ۔ بجائے ارگٹ کے اسکو اسکے لئے گاگ اور پارٹوری انٹ کے طور پر استعمال کرتے ہیں۔

اکسٹراکٹم گوسی پائی فلوئیڈم *Extractum Gossypii Fluidum*

فائدہ۔ ایضاً۔ خوراک ۱۰ بوند سے ایک ڈرام تک

ٹنکچورا گوسی پائی *Tinctura Gossypii.*

فائدہ۔ ایضاً خوراک۔ ایک ڈرام دن میں تین مرتبہ

گرن ڈیلیا *Grindelia.*

فائدہ۔ انٹی اسپازموڈک ہے چنانچہ ہوپنگ کاف۔ بران کائٹس

اور خاصکر دمہ کے بیماری مین استعمال کرتے ہین

اکسٹراکٹم گرن ڈیلیائی و اکسٹراکٹم گرنڈیلیائی فلوئیڈم اسکے دو مرکبات ہین - خوراک اکسٹراکٹ کی ۳ گرین اور فلوئیڈ اکسٹراکٹ کی ۱۰ بوند سے ۳۰ بوند تک ہے -

---

گیوارانا Guarana.

فائدہ - نروائن تانک ہے دردسر - دست اور پیچش کی بیماریون مین مفید ہے اسکا جوہر گیورائین مثل کفین کے استعمال کیا جاتا ہے -

الگزیر گیورانی Elixir Guaranæ

فائدہ - ایضاً خوراک ½ ڈرام سے ۲ ڈرام تک

اکسٹراکٹم گیورانی فلوئیڈم Extractum Guaranæ.

فائدہ - ایضاً خوراک ۵ بوند سے ۳۰ بوند تک

ٹنکچورا گیورانی Tinctura Guaranæ.

فائدہ - نزلہ میں ٹانک سے - زرد سر - دست اور پیچش کی بیماریوں میں مفید ہے اسکا

جوہر گنورانین مثل کنین کے استعمال کیا جاتا ہے -

خوراک ½ ڈرام سے ۲ ڈرام تک

---

گائینو کارڈی آئی اولیم - ہندی چالموگرا کا تیل Gynocardiae Oleum

فائدہ درد مفاصل میں اس دوا کو لگاتے ہیں اور پلاتے بھی ہیں جذام میں اسکا

تیل بہت ہی مفید ہے اسلئے باہر زخموں پر لگاتے ہیں اور پلاتے بھی ہیں -

خوراک ۲ بوند سے ۶ بوند تک دن میں تین مرتبہ

انگوئنٹم گائینو کارڈی Unguentum Gynocardiae

فائدہ - ایضاً

گائینو کارڈک ایسڈ Gynocardic Acid.

فائدہ - مثل چالموگرا کے تیل استعمال ہوتا ہے - خاصکر اگزیما میں حب ۵ اگرین

کی مقدار کا مرہم لگایا جاتا ہے تو بہت فائدہ کرتا ہے۔

خوراک ۱/۲ گرین سے ۲ یا ۳ گرین تک بطور گولی

## گایوکال کاربونیٹ Guaical Carbonate

فائدہ - سل کی بیماری میں جب یہ دوا تین گرین سے آٹھ گرین کی مقدار میں صبح و شام استعمال کیجاتی ہے تب رفتہ رفتہ اشتہا کو بڑہاتی ہے اور مریض کو سونا کر دیتی ہے اس دوا سے بلغم ڈہیلا ہو کر خارج ہو جاتا ہے کہانسی میں کمی ہوتی ہے - بخار جاتا رہتا ہے اور رات کے پسینہ کا آنا بھی رک جاتا ہے۔

خوراک ۳ گرین سے ۸ گرین تک دونوں وقت کہانا چاہیئے



## گوکھرو Gokhru

یہ پیے - ڈا - لیم - میو - ریکس کے درخت کا پہل ہے۔

فائدہ - ڈی - ل - سنٹ - ڈا - یو - رسے ٹک سے پیشاب کی بیماریکین

پیشاب جل کر جب آتا ہے تب اسکا خیساندہ پلایا جاتا ہے۔ بعض شخص اسے جریان مین بھی استعمال کرتے ہین۔



## لے نولین Lanoline.

یہ ایک قسم کی چربی ہے جو کہ بھیڑ کے اون یا مرغی کے پرون سے نکالی جاتی ہی خاصکر مرہم بنانے کے کام مین لائی جاتی ہے۔ چار فیصدی کوکین کے ہمراہ مرہم تیار کرکے جلے ہوئے زخم پر لگانے سے درد جاتا رہتا ہے۔

## سیپولے نولین Sapalanolin

سوپ اور لینولین کے ملانے سے تیار ہوتا ہی اگرچہ یہ مین مفید ہی علاوہ اسکے کریم اور پیسٹ بھی بنتا ہی۔



## لپ ٹانڈرن Leptandrin.

یہ دوا لپ ٹان ڈرن درجینی کا درخت سے سبزی مائل سفوف کیطرح حاصل

ہوتی ہے۔

فائدہ - اپی ریٹینٹ اور کولو گاگ ہے۔ پڈوفلن کے ہمراہ صفراوی درد مین بہت ہی مفید ہے۔ بدہضمی اور دست کے بیماریون مین بہی استعمال کرتے ہین -

خوراک $\frac{1}{4}$ سے ۳ گرین تک

لی تھئی برومایڈیم — *Lithii Bromidum.*

فائدہ۔ ہپ ناٹک ہے۔ مرگی کے مرض مین استعمال کرتے ہین -

خوراک ۔ ۵ سے ۱۵ گرین تک

لی تھئی بنزواس — *Lithii Benzoas*

فائدہ - یورک ایسڈ کے پتھری مین استعمال کرنے سے فائدہ ہوتا ہے -

خوراک ۱۰ گرین سے ۳۰ گرین تک

لی تھئی گوایاکاس — *Lithii Guaicas*

فائدہ - گاوٹ ریماٹزم مین استعمال کرتے ہین

خوراک ۵ گرین دن مین دو مرتبہ

لی تہی ہی پیوراس
*Lithii Hippuras*

فائدہ - گاوٹ اور ریوماٹزم مین استعمال کرتے ہین -

خوراک - ۵ سے ۲۰ گرین تک

لی تہی سیلی سلاس
*Lithii Salycilas.*

فائدہ - ایضاً - خوراک - ۵ سے ۲۰ گرین تک

مالٹ - ہندی جو
*Malt.*

فائدہ - ڈی - مل بسنٹ سے تبض اور بدہضمی کی بیماریون مین اماروٹ وغیرہ کے ہمراہ پکاکر کھلاتے ہین -

خوراک - ایک ڈرام سے ۲ ڈرام تک

انفیوزم مالٹائی
*Infusum Malti.*

فائدہ - ایضاً - خوراک - ۲ ڈرام سے ۴ ڈرام تک

اکسٹرا کٹم مالٹائی ۔ نشاستہ فارسی Extractum Malti.

فائدہ - ہر قسم کی کمزوری وبد ہضمی کے بیماریوں میں استعمال کرتے ہیں جب کوئی مریض کسی وجہ سے دبلا ہو جاتا ہے تب اسکے استعمال سے چند روز میں موٹا ہو جاتا ہے

خوراک - ایک ڈرام سے ۴ ڈرام تک

اکسٹرا کٹم مالٹائی کم اولیو مارہئی Extractum Malti Cum Oleo Morrhuae.

فائدہ - سل کی بیماری میں نہایت ہی مفید ہے -

خوراک - ایک ڈرام سے ۴ ڈرام تک

---

مینگنیشی ام Manganesium.

مرکبات

مینگنیشی ای اکسائڈم Manganesii Oxidum.

یہ کالے رنگ کا سفوف ہوتا ہے -

فائدہ - اسے نوریا اور گسٹروڈی نیا (دردشکم) کے بیماریوں میں مفید ہے

خوراک - ۱۰ گرین سے ۳۰ گرین تک

## منگنے شی ای فاس فاس Manganesii Phosphas.

یہ سفید سفوف ہے پانی میں حل نہیں ہوتا -

فواید - ناطاقتی کی بیماری مین بہت مفید ہے -

خوراک ½ گرین سے ایک گرین تک

## منگنے شی ای سلفاس Manganesii Sulphas

یہ سفید اور سرمئی رنگ کا سفوف ہوتا ہے - پانی مین حل ہو جاتا ہے -

فواید - ٹانک اور پرگے ٹیو فائدہ کے لیے استعمال ہوتا ہے -

خوراک - بطور ٹانک ایک گرین سے پانچ گرین تک اور بطور پرگے ٹیو ۳۰ گرین سے ۶۰ گرین تک

## مینگنی شی ای کاربوناس کم سکرو Manganesii Carbonas Cum Saccharo.

فائدہ - ٹانک ہے اور مثل ایرن کے ناطاقتی کی بیماریوں میں استعمال ہوتا ہے -

پامی ررسس اور گیسٹروڈمی نیا کی بیماریوں بھی مفید ہے -

خوراک ۵ گرین سے ۲۰ گرین تک



## Manaca. می نی کا (نباتی سیماب)

یہ فرانسسی شیا لیونی فلورا کی درخت کی جڑ ہے - اور سیماب کے عوض استعمال کیا جاتا ہے

فائدہ - روماٹیزم اور آتشک میں نہایت ہی مفید ہے -

### Extractum Manacea Liquidum اکسٹراکٹم منیسی لکویڈم

فائدہ - ایضاً - خوراک ۵ بوند سے ایک ڈرام تک رفتہ رفتہ بڑھانا چاہیئے -



## Muscarina مس کے رینا

یہ دوا ایک قسم کے کٹیس حاصل ہوتی ہے اگرا سکا مثل بائی لوکا رہین سے

ہے کیونکہ اسکے استعمال سے تہوک اور پسینہ بکثرت جاری ہوتا ہے اور مثل جلس میم

کے جب اسکا عرق آنکھون مین ڈالا جاتا ہے تب پتلیان پہیل جاتی ہین مگر یہ جاتا

ہے تب وہ سکڑ جاتی ہین

فائدہ - ذیابیطس اور سل کی بیماری کا پسینہ روکنے کے لئے استعمال کرتے ہین

## مسکرینی نائٹراس Muscarinæ Nitras.

فائدہ - سل کی بیاری کا پسینہ روکنے کے لئے اسکی پچکاری کیجاتی ہے -

مقدار پچکاری $\frac{1}{5}$ گرین سے $\frac{1}{12}$ گرین تک

مسکرین کے زہر کا انٹی ڈوٹ اٹروپین ہے -



## من تہول Menthol

یہ شئے پودینہ کے قسم کے درخت سے حاصل ہوتی ہے باریک قلمون کی

شکل مین یہ دوا پائی جاتی ہے -

فائدہ اور استعمال - نہایت عمدہ انٹی سپ ٹک ہے اور باہر لگانے سے درد سر روماٹیزم اور نیورلجیا کے دردون کو فائدہ کرتا ہے جب ہموزن من تہول اور کافور یا تہائی مال یا کلورل ہائیڈریٹ یا کوکین کہرل کیا جاتا ہے تب روغن کی طرح ایک گاڑھا عرق بنجاتا ہے اِن عرقون مین سی کسیقدر تھوڑا سا روئی مین رکھکر زخمی دانت کے خول کے اندر بہر دینے سے دانت کا درد فوراً جاتا رہتا ہے امونیم کلورائیڈ اور بوراسک ایسڈ ملاکر بطور نسوار کے سونگھنے سے زکام کو فائدہ کرتا ہے - دردسر مین یہ دوا ۵ گرین سے ۱۰ گرین کی مقدار مین کہلانے سے فائدہ ہوتا ہے -

خوراک ½ گرین سے ۲ گرین تک

اسپلاسٹرم منتہول Emplastrum Menthol.

فائدہ - نیورلجیا کی بیماری مین لگانے سے فائدہ ہوتا ہے

ٹنکچور امنتہول ای تھریا Tinctura Menthol Etherea

فائدہ - نیورلجیا کے درد مین لگانے سے فائدہ کرتا ہے -

**گوسی پائم منتھول** Gossypium Menthol

فائدہ - تھوڑا سا روئی مین لگی ہوئی دوا ناک مین رکھنے سے زکام اچھا ہوجاتا ہے



**نفتھال** Napthol.

یہ دوا ٹار کول سے حاصل ہوتی ہے اور بھورے رنگ کی چکدار چھوٹی چھوٹی

قلموں کی شکل پر پائی جاتی ہے - پانی مین بخوبی حل ہوجاتی ہے -

فائدہ: انٹی سپٹک اور دس انفک ٹنٹ ہے چنانچہ یہ دوا جلد کی ان بیماریون

مین جیسے اگزیما - کہجلی اور سورائیسس مین نہایت فائدہ مند ہے

خوراک ۲ گرین سے ۵ گرین تک

**انگوئنٹم نفتھولی** Unguentum Naphtali.

فائدہ - ایضاً

**ہائیڈرو نفتھال** Hydro-Naphtol.

بہورے اور سفید رنگ کا ہوتا ہے۔

فائدہ - گندے زخموں کے دہونے کی کام مین آتا ہے اور دست اور پیچش

سس ٹائی سس اور فلاچولنٹ ڈس پپ سٹیا مین کہلایا جاتا ہے۔

خوراک ۲ گرین تک

---

نائی ٹروگلائی سے رائنم یا نائٹروگلیسرین Nitroglycerinum

یہ عرق سبلے رنگ ہوتا ہے۔ ذائقہ میٹھا اور کسیقدر لطیف ہوتا ہے پانی مین

کم مگر خالص الکحال اور ایتھر مین بھی خوب حل ہو جاتا ہے۔

فائدہ - ان جائنا پکٹورس کی بیماری مین نہایت فائدہ مند ہے علاوہ اسکے

یہ دوا مرگی - نیورلجیا - دمہ - دردسر - برائٹس ڈیزیز اور سی سکنس مین بھی مفید پائی

گئی ہے - یہ دوا زہر ہے پس بڑی خبرداری سے استعمال کرنا چاہیئے -

انٹی ڈوٹ - ارگٹ - اسٹرکنیا - دبلاڈونا ہے -

خوراک ۱/۱۰۰ گرین سے ۱/۵۰ گرین تک اور ۱/۱۰ گرین تک بھی دے سکتے ہین

ٹیبلے نائیٹروگلیسرائی نائی Tabellae Nitroglycerini.

فائدہ۔ اِن جا اِنا پکٹورس کی بیماری مین نہایت فائدہ مند ہے علاوہ اسکے

یہ دوا مرگی۔ نیورلجیا۔ دمہ۔ درد سر برائٹس ڈیزیز اور سی سکنس مین بھی مفید پائی

گئی ہے۔ یہ دوا زہر ہے پس بڑی خبرداری سے استعمال کرنا چاہیئے۔

خوراک۔ ایک یا دو

لائیکر نائٹروگلی سیرائی نائی Liquor Nitroglycerini

فائدہ۔ ایضاً۔ خوراک۔ ۱/۲ بوند سے ۲ بوند تک



نی پن تھی Nepenthe.

فائدہ۔ مثل ٹنکچر اوپیم کی ہے اس دوا سے درد سر نہین ہوتا۔

خوراک۔ ۵ بوند سے ۳۰ بوند تک

وائی برنم — *Vibernum*

فائدہ - یوٹرائن ٹانک اور سڈے ٹیو ہے اسقاط حمل کی حالت مین بہت ہی مفید ہے
ڈس منوریا اور بچہ پیدا ہونے کے بعد جو درد شروع ہوتا ہے اون مین مفید ہے

اکسٹراکٹم وائی برنائی فلوئیڈم — *Extractum Viberni Fluidum.*

فائدہ - ایضاً - خوراک ۱۰ بوند سے ۱۶ بوند تک

---

ایری اوڈکٹن گلوٹی نوزم — *Eriodictyon glutinosum.*

فائدہ - ہوا کی نالیون کے میوکس ممبرین پر اسکا اسٹی میولنٹ اثر ہوتا ہے
اسلیئے کھانسی دمہ اور زکام مین مفید ہے اور علاوہ اسکے کونین کی کڑواہٹ
دور کرنے کے لئے اس سے کوئی بہتر شربت فارماکوپیا مین نہین ہے -

اکسٹراکٹم ایری اوڈکٹائی لکوئیڈم

فائدہ - کھانسی وغیرہ مین فائدہ مند ہے -

خوراک - ۱۵ بوند سے ایک ڈرام تک

## سیرپس پریوڈکٹائی اروماٹیکس

خوراک - ۵ گرین کونین کی کرواہٹ دور کرنے کے لئے ایک ڈرام شربت ملانا چاہیئے -

## وائی اولا - ہندی و فارسی گل بنفشہ Viola.

خواص - اکسپکٹورنٹ اور لگزے ٹیو ہے -

## سیرپس وائی اولی - Syrupus Violæ

ترکیب - گل بنفشہ ۹ اونس - پانی ایک پائنٹ - شکر سفید ۳ پاؤنڈ اور رکٹی فائڈ اسپرٹ ½۲ اونس جوش دیکر شربت طیار کر لو - بعدازان چھان کر رکٹی فائڈ اسپرٹ چھوڑ دو -

خواص و فواید - زکام اور کھانسی مین غلیظ بلغم کو بخوبی نکالتا ہے اور خاصکر

سرکاعلم میں نہایت ہی مفید ہے۔ اور بچوں کے قبض کے لئے تخم کدو کے ہمراہ استعمال کراتے ہیں۔

خوراک۔ آدھ ڈرام سے ایک ڈرام تک



**تمام شد**

# حصہ دوم

| بیماری | دیسی نام | دوایان جو استعمال ہو سکتی ہین |
|---|---|---|
| اکنی | منہ مہاسا | انگوائیٹم الیسڈ سیلی سیلک - کے لامینا لوشن - اکتھائی اول - سلفر اور تہائی مال کا مرہم اور کاڈلیور آئیل - |
| البیومنوریا | پیشاب مین چربی کا آنا | پکرک ایسڈ - ٹنک سین - سبجے بورنڈی - نائیٹر ٹیسٹ آف امائیل - |
| الکحالیزم | شراب کا نشہ یا زہر چڑھ جانا - | اپومارفیا - لکوئیڈ اکسٹرکٹ آف سنکونا - کوکا - کوکین ہائیڈراس لٹس - فاس فورس - کونین - اسٹرکنیا - سوڈیم برومائیڈ - سلفونل - |
| امینوریا | حیض کم آنا | آئرن کے مرکبات - کونین - اسٹرکنیا - کنابس انڈیکا - اپیول وغیرہ - |

| بیماری | دیسی نام | دوایاں جو استعمال ہو سکتی ہیں |
|---|---|---|
| انیمیا | کمزوری | کوڈ لے ریا۔ مرکبات آئرن۔ مرکبات فاسفورس کونین وغیرہ۔ |
| انیوریزم | شریان کی بیماری | ڈیجی ٹیلس۔ ارگوٹین۔ پوٹاشیم ایوڈائیڈ۔ مارفین اور اٹروپین وغیرہ۔ |
| انجائنا پکٹورس | دل میں درد ہونا | امائیل نائٹرائس۔ انٹی پائرین۔ مارفیا کی پچکاری۔ نائٹروگلیسرین۔ سوڈی آئی نائٹرائس۔ |
| انٹی پائیریٹک | ادویہ دافع بخار | کاربولک ایسڈ پل۔ انٹی فبرن۔ انٹی پائرین۔ کریاز وٹ اکسلجئین۔ کیرین۔ فنے ناسے ٹین۔ کونین گائیوکال سلول۔ سوڈا ایسلی سلاس۔ بونڈک نٹ وغیرہ |
| اسما | دمہ | —— ایمونیم کلورائیڈ۔ امائیل نائٹرائس۔ کیفین۔ کینابس انڈیکا کلورل۔ کلوروفارم۔ کوکا۔ کوکین۔ ڈراسیرا۔ |

| بیماری | دیسی نام | دوایاں جو استعمال ہو سکتی ہیں |
|---|---|---|
| | | گرنڈیلیا - جے بورنڈی - نائٹرو گلیسرین - پائیلوکارپین بلوس، اسٹرامونیم - سوڈیم نائٹریس - بلاڈونا اور ایتھر وغیرہ - |
| اسپرمٹوریا | جریان | ہائیوسیامس - بلاڈونا - مرکبات ایرن - سیلکس نائگرا ڈیمیانہ وغیرہ - |
| اسکے بیز | کھجلی - | لائی کوار کیلسس سلفیوریٹا - مرہم کریازوٹ - رائی ٹوکن ٹہس اور سلفر وغیرہ - |
| اسکارلٹ فیور | سرخ بخار | بین زوایٹ لف ایمونیا - ایوکالپٹس - ایسڈ سیلی سلک مرکبات ایرن وغیرہ - |
| اسکرافیولا | کنٹھ مالا - | فیرائی ایوڈائیڈ - مرکبات فولاد - آئڈوفارم - کاڈلیور آئل کیلسیم سلفائیڈ وغیرہ - |

| بیماری | دیسی نام | دوائیں جو استعمال ہوتی ہین |
|---|---|---|
| اسمال پاکس | چیچک | خارجی استعمال - انگوانٹم ایسڈ کاربالک و بوراسک وائیڈوفارم وزنک وغیرہ<br>داخلی استعمال - انٹی فبرین - انٹی پائرین - ٹرمی بول وغیرہ |
| سینک بائٹ | سانپ کاٹنے کا زہر | لائیکوار امونیا - پوٹاسی پرمنگ ناس - اور بجلی لگانا وغیرہ |
| اکزیما | اکوت | ایسڈ بوراسک - ایسڈ سلی سلک - لیتھیہ لوشن - ہل ڈسی کیٹڈ<br>اکتھیال - تار تھامی بال - زنک اکسائیڈ - ٹنکچر خزامی وغیرہ |
| الی فن ٹائسس | فیل پا | ایسٹن سیرپ - ٹنکچر ایڈین لگاتی ہین - |
| ایپی لیپسی | مرگی | انٹی فبرین - مرکبات آئرن - اٹروپین - کنابس انڈیکا<br>امونیم برومائڈ - اسٹرکنیا - زنک ولیرین - زنک برومائڈ<br>بلاڈونا - پوٹاشیم برومائڈ - اسافیٹڈا وغیرہ |
| انلارجڈ اسپلین | تاپ تلی - | فلوراڈ آف امونیم و آئرن و کونین کو ملا لیتے ہین اور |

| بیماری | دیسی نام | دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں |
| --- | --- | --- |
| | | رڈ مرکری اور ٹنکچر ایڈین لگاتی ہیں ۔ |
| اس ٹری لیٹی | عورت کا بانجھ پن | الی ٹرس یا رحم کی بیماریوں کا علیحدہ علیحدہ علاج کرنا چاہئے |
| امپوٹن سی | نامردی ۔ | عمدہ دوائیں یہ ہیں ڈیمیانا فاس فورس - ایسٹن سیرپ اور آرسنک - بعد ازاں یہ بھی مفید پڑتی ہیں جیسے کنابس انڈیکا - کوکا - ارگٹ - مرکبات ائرن - گوکھرو اسٹرکنیا - زنک فاسفائڈ - سالب مصری وغیرہ |
| ان سکٹ بائٹ | بچھو - بھڑ وغیرہ کا زہر | کلوروفارم - کوکین - لائیکوار امونیا - ایپکاک اور افیون ملا کر لگانا - تھائی مال انٹمنٹ - سلیسول فی نائل بھڑ کے زہر میں سٹی کا تیل - لائیکوار امونیا - فارشیور اور کلوروفارم وغیرہ ۔ |
| ان سومنیا | بیخوابی | انٹی پائرین - کلورل - کنابس انڈیکا - کلورل امائیڈ |

| بیماری | دیسی نام | دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں |
|---|---|---|
| | | پرال ڈی ہائیڈ۔ سلفونل ۔ |
| اٹوریا | کان کا بہنا | گلیسرائنم ایسڈائی ٹے نی سائی ۔ سفوف بسمتہ الیم ولیواسک ایسڈ۔ بوراسک ایسڈ اور ہائیڈرو قارم پاوڈر |
| اوٹلجیا | کان کا درد | کوکین لوشن۔ کلوروفارم کا بھاپ۔ لاڈنم کان میں چھوڑتے ہیں ۔ |
| اوبیسی ٹی | موٹاپن | فائی کس ویسی کلوسس۔ پوٹاسی آئیڈائیڈ۔ لائیکوار پوٹاس |
| آرکائی ٹس | خوطے میں آماس ہونا | پلس ٹے ٹلا۔ گلیسرائنم بلاڈونا ۔ |
| اوزی نا | پینس کی بیماری | کریازوٹ۔ بوراسک ایسڈ۔ ایلم لوشن۔ الوکالپ ٹس آئیل۔ آیڈوفارم۔ سوڈا سیلی سی لاس۔ پٹاسی پرمنگناس تھائی مال۔ زنک سلفاس لوشن ۔ |
| اری تھیما | پتی اوچھلنا | زنک اوکسائیڈ استارچ۔ جلاب۔ سوڈا لوشن |

| بیماری | دیسی نام | دوائیں جو استعمال ہوسکتی ہیں |
|---|---|---|
| ارے سپ لس | زہرباد ــــــ | ایسڈ بوراسک - ایسڈ پکرک - انٹی فبرین - بلاڈونا ارگٹ - لوشیو کیلامائن - نائٹریٹ آف سلور لوشن ٹنکچر اسٹیل - |
| اری رائی ٹس اسائی ٹس یا ڈراپسی - | سوزش پردہ چشم جلندہر کی بیماری | اٹروپین لوشن - کوکین لوشن اور بلاڈونا لوشن نقشیر کفین جے بورنڈی - کنولیریا - اسٹروفن تھس - ایمونیا بنزوآس - براسے اونیا - ڈائیوریسے ٹین - پل ہائیڈرارجرائی - پائیلوکارپین - ٹنکچر اڈیٹین کا باہم استعمال - |
| انٹرمی ٹنٹ فیور | باری کا بخار | ایمونیا پائی کراس - انٹی فبرین انٹی پائی رین - ارسنک - نیم کا ٹنکچر - بربرس - بونڈک نٹ - سیلی سیلک ایسڈ - ایوکالپ ٹس آئیل - ہائیڈرارس ٹس - کونین - |

| بیماری | دیسی نام | دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں |
|---|---|---|
| | | پائی پرین۔ اور برگس ٹنکچر۔ کے رین۔ فیناسیٹین سردی معلوم ہونے کے قبل امائیل نائی ٹراس کا بھانپ سنگھانا چاہیئے۔ ایمونیم کلورائیڈ ۵ گرین کی مقدار میں باری کے قبل دو دو گھنٹہ بعد بتاشے میں دلوایا جاوے تو جوڑی ضرور ہی بند ہو جاتی ہے۔ مجرب ہے۔ |
| بالڈ۔نس | گنجہ کی بیماری | کلورل لوشن۔ لی نی منٹ۔ کیمفر کو۔ کلوروفارم لی نی منٹ۔ جبے بورنڈی۔ آئیل آف روزمری میں کاربونیٹ آف ایمونیا داخل کر کے ملنا چاہیئے |
| بڈسور | چیت پڑے رہنے سے پشت پہ زخم پڑ جانا۔ | ایڈوفارم اور زنک کا مرہم۔ سوپ آینٹ منٹ وغیرہ |

| بیماری | دیسی نام | دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں |
|---|---|---|
| بی لی۔ اک لنس | زیادتی صفراوپت | امونیم کلورائڈ۔ بربرس۔ یولے من۔ ہائیڈراس ٹس۔ لپ ٹان ڈرن۔ پوڈافلن وغیرہ |
| بایل۔ یا کاربن کل | پھوڑا / پچپہ گھاؤ | گلیسرین اور بلاڈونا۔ کلوڈیم۔ کیلشیم سلفائیڈ۔ ائڈوفارم اور اوکسائیڈ آف زنک کا مرہم بہت ہی فائدہ مند ہے |
| برائٹ ڈی زیز | اس بیماری میں پیشاب میں کمی ہو جاتی ہے اور بدن سوج جاتا ہے | انٹی پائی رین۔ کنالس انڈی کا۔ ہائیڈراس ٹس جے بورنڈی۔ نائیٹروگلیسرین۔ پائیلوکا پین وغیرہ |
| بران کائی ٹس | کھانسی | لاریکو ار امونیا ایسی ٹے ٹس امونیم کلورائڈ۔ بالسم گرجن۔ یوکالپ ٹس آئیل۔ گرنڈیلیا۔ اپیکاک مروائیل۔ پلس ٹے لا۔ کربانوٹ۔ ٹے رے بن ڈرامیرا۔ برایونیا۔ |

| بیماری | دیسی نام | دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں |
| --- | --- | --- |
| برنز - یا | جھل جانا | بوراسک ایسڈ - کوکین - ائیڈوفارم ایمونیم کلورائیڈ لوشن تو ہامی مال کا مرہم وغیرہ |
| اسپرین | موچ آنا | کاسٹی مالی تا - |
| برانکوسیل | گینگہا کی بیماری | ہیڈروفلورک ایسڈ - آیوڈین مینٹ - ٹنکچر ہیمی میلس ورجینیا - |
| پائی روسس | تھوک زیادہ نکلنا | کیپسیکم - پلوس کائیو - پلس سے ٹلا - پوڈوفلن وغیرہ |
| پیرالیسس | فالج | اجی نیشس - مرکبات فولاد - لیسرین - فائی سا سٹگما فاس فورس - اسٹرکنیا - |
| | | ڈیپ تھیریٹک ایضاً - فرائی الیوڈائیڈ پپسین - لوکوموٹر اٹکزی - اینٹی پائرین - کاڈ لیور آئیل فاس فورس - پائیلو کارپین - فائی سا سٹگما - |

| بیماری | دیسی نام | دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں |
|---|---|---|
| پیراسائٹک ڈیزیز | جلدی بیماریاں | مرہم کاربولک ایسڈ۔ چال موگرا آئیل۔ کرائی سروبین لائیکوار کیلسس سلفیوریٹا۔ کریازوٹ یا تھائی مال کا مرہم۔ رائی نوکان ہیس رہل ڈی کیڈ۔ |
| پیری ٹونائی ٹس | سوزش صفاق | انٹی فبرین۔ انٹی پائرین۔ کے زین۔ ایکونائٹ۔ بلاڈونا افیون وغیرہ |
| پیڈسی کیولی | جوئیں پڑنا | ہائیڈرارجرائی امونی ایٹا۔ اسٹافس گریا سلفر وغیرہ |
| پائلس یا ہمرائڈس | بواسیر | سپوزی ٹوری انٹی پائرین۔ مرہم بسمتھ۔ کیکر اسکرڈا ہیزلین۔ کرائی سوروبین۔ ارسٹال وغیرہ |
| پلوریسی | ذات الجنب | ٹنکچر برائے اونیا۔ لائیکوار امونیا ایسی ٹے ٹس۔ جبے بورنڈسی۔ مارفین۔ کوکین۔ ایوڈائیڈ پوٹاشیم پلس سٹے لاوغیرہ |

| بیماری | دیسی نام | دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں |
|---|---|---|
| پرک - لی ہیٹ | اندھوری - | لوشیو کیلامی نا - ملک آف روز وغیرہ |
| پرگ نن سی وامے ٹنگ | حمل کی حالت کی قے | انٹی پائی رین - کوکین - بسمتھ - کریازوٹ - ان گلو دین - پپ سین - مارفین - اگزلیٹ آف سی ریم وغیرہ |
| پرورائی ٹس | خارش | کاربولک یا بوراسک لوشن - سیلی سی لک ایسڈ لوشیو نا مگرا مینتھول وغیرہ |
| پیوپرل - فیور | سوتی کا بخار<br>زچہ کا بخار | ایسڈ بوراسک - انٹی پائرین - انٹی فبرین - جی پورنڈی ٹنکچر اسٹیل - کونین - |
| پرٹوسس یا ہوپنگ کاف | کوکر کھانسی | ڈسے پرا ایسڈ کاربالک - ایمونیم برومائیڈ - انٹی پائی رین - اپو مارفیا - ایلم - برائی اونیا - کنابس انڈیکا - کلورل - کونائم - ڈراسیرا - گرنڈیلیا - |

| دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں | دیسی نام | بیماری |
|---|---|---|
| پلوس اسٹرامونیم کو - فی ناسے ٹین - زنک اوکسائیڈ زنک سلفاس وغیرہ - | | |
| بھاپ سنگھانیوالی دوائیں - کریازوٹ منتھول ٹیریبین یا پیکاک کلوروفارم - کاربالک ایسڈ - ٹرپنٹائن وغیرہ داخلی دوائیں - ایسٹرفی ناٹی لے سی ٹاک کے کفین کوڈین کریازوٹ - ڈراسیرا - اولیم مرد - فی ناسی ٹین پیپسین - کونین - ہائپوفاسفیٹ آف کیلشیم گائیوکال کاربونیٹ ناریل کا تیل - | سل | تھائی سس |
| بوراسک ایسڈ - کریازوٹ - سیلی سی لک ایسڈ - بلاڈونا کونین سیلی سی لاس - انٹی پائرین - غرارہ کے لئے - کاربالک ایسڈ - گلیسرین والیسڈ ٹانک | خناق —— | ٹانسی لائی ٹس |

| بیماری | دیسی نام | دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں |
| --- | --- | --- |
| | | کلوریٹ آف پوٹاس - ہائیڈراسٹس<br>بھاپ سونگھانے کے لئے - ایوکالپٹس آئیل<br>فرائی پرکلورائیڈ - پائی نس سلوس ٹریٹ وغیرہ - |
| ٹائیفائیڈ فیور | اوباری بخار | مکسچر ایسٹر کاربالک - انٹی فبرین - سیلی سلیٹ امونیم<br>کاربونیٹ - سنکونا - کیرین وغیرہ - |
| ٹائیفس فیور | اڑکر لگنے والا بخار | بلاڈونا - سنکونا - ایوکالپٹس آئیل - ہائیڈراسٹس<br>کے ریت وغیرہ |
| ٹٹنس | کزاز | کلورل - کنابس انڈیکا - جلس میم - مارفاین - پائیلو<br>کارپین - فائی ساس ٹگما - اسٹروفن تھس - |
| تھرسٹ | پیاس - | لیک ٹک ایسڈ - ایسڈ فاس فورک ڈائلوٹ<br>کوکا - پوٹاس کمپاونڈ وغیرہ - |

| بیماری | دیسی نام | دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں |
|---|---|---|
| ٹوتھ ایک | درد دندان | کلورل اٹ کوکین ۔کلورو فارم اٹ کیمفر ۔کوکین حل شدہ کلورل کم کیمفورا ۔کریازوٹ ۔ المونیم کلورائیڈ وغیرہ |
| جانڈس | یرقان | امونیم کلورائیڈ ۔ یو نیسن ۔کیلومل ۔ ہائیڈراسٹس منگ نیز اکسائیڈ ۔پوڈوافلن ۔ |
| ڈایابیٹیز | ذیابیطیس | ارسنک ۔ فاس فیٹ ۔ مالٹ ۔کونین اور سنکونا کے مرکبات ۔ایسٹن سیرپ ۔مرکبات ائرن ۔اسٹرکنیا کوڈیا ۔ اپیکاک ۔جامن ۔کریازوٹ ۔ انٹی پائرین ۔ |
| ڈراپسی | جلندہر ۔استقا | کفین گنولیریا ۔ اسٹروفنتھس ۔ڈجی ٹیلس وغیرہ |
| ڈسپیپشیا | بدہضمی | ایسٹڈ کاربالک ۔ اجواین ۔مرکبات لسمتہ ۔کوکا ۔ کریازوٹ پل ۔ڈاسیرا ۔ ہائیڈراسٹس ۔ارک سین ۔پیتیا ۔پپ سین ۔پڈافلن ۔لگنی شیا ۔کاربوناس |

| دوائین جو استعمال ہوسکتی ہین | دیسی نام | بیماری |
|---|---|---|
| بجائے سوڈا کے زیادہ مفید ہے - اسٹرکنیا - ڈلی<br>ریاننٹ آف زنگ - | | |
| شرابی کی بدہضمی مین - ہائیڈراس ٹس - اپیکاک - کوکا وغیرہ | | |
| سل کی حالت کی بدہضمی مین - کریادوٹ و الکحال - اسٹرکنیا<br>روبرب - جنشین - یادرکھنا چاہیئے کہ الکلی دوائین<br>ایسی حالتون مین ہرگز استعمال کرنا نہ چاہیئے - | | |
| گاوٹ کی وجہ جب بدہضمی ہو - نکس ومیکا - سنکونا - بنزوئیٹ<br>آف سوڈا - ٹنکچر الیوکالپٹس وغیرہ | | |
| جب ترش معدہ کی وجہ بدہضمی ہو - پلس سے لائکر میکا<br>فاسفیٹ آف سوڈا وغیرہ - | | |
| جب قبض کے سبب بدہضمی ہو - کاربونیٹ آف امونیا - | | |

| بیماری | دیسی نام | دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں |
|---|---|---|
| | | ایلم - بلاڈونا - ایلوہ وغیرہ - |
| ڈپسو مے نیا | انتہا درجہ کا شرابی | لکوئڈ اکسٹراکٹ آف سنکونا - اسٹرکنیا - ہائیڈراسٹس کوکا - ارسنک - کیپ سیکم - زنک اوکسائیڈ - پوٹاشیم برومائیڈ |
| ڈسمنوریا | عسر الحیض | الیٹرس انٹی ہائرین رکنابس انڈیکا - پلسٹے لا - ہائیڈراس ٹس سے لکس نائگرا - وے برن وغیرہ |
| ڈسنٹری | پیچش | کنابس انڈیکا - تھرلین - اپیکاک - ڈوورس پاؤڈر ٹے رے مین پورا اسپغول کی بھوسی - بیل - افیون سونف وغیرہ - |
| ڈایاریا | اسہال | ایسٹر کاربالک - اجواین - بسمتھ سیلی سلاس کنابس انڈیکا - کلوروڈاین - ڈوورس پاؤڈر - مارفیا ٹنکچر سٹیل وغیرہ |

| دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں | دیسی نام | بیماری |
|---|---|---|
| سلفیورک ایتھر۔ امائل نائیٹراس۔ نائیٹروگلیسرین۔ سوڈی نائٹرس وغیرہ۔ | تنگی تنفس | دس پنیا |
| کیلشیم سالٹ۔ [illegible] کاڈ لیور آئل۔ کوئینین [illegible]۔ | بچوں کی ہڈی کا ٹیڑھا پنا | ری کٹس |
| گوا پاوڈر۔ تھامی مال۔ رائنوکن تھس۔ مرہم کرائیزوفنک۔ اولیم ہائیڈرارجرائی وغیرہ | داد | رنگ ورم |
| سیلی سی لک ایسڈ۔ سوڈا سیلی سلاس۔ انٹی فبرین۔ انٹی پائی رین۔ ٹنکچر سٹیل۔ سلول۔ ایمونیم آیوڈائیڈ۔ بارنیا وغیرہ | وجع مفاصل | ریوماٹیزم |
| اکونایٹ۔ انٹی پائرین انجکشن۔ لی تھیا سائٹراس۔ مارفیا انجکشن۔ لی نی منٹ بلاڈونا۔ منتھال | عرق النسا ریح الورک | سیاٹیکا |

| بیماری | دیسی نام | دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں |
|---|---|---|
| | | انگوانٹم وے راٹریا - اولیم سکسی نالی مجرب ہے |
| سسٹائی ٹس | سوزش مثانہ | ہائیڈراس ٹس - ہامی لس کس - ایوکالپ ٹس کوکھرو وغیرہ |
| سلائی ویشن | | پائی روسس دیکھو |
| سی سکنس | جہازی قے یا گھمنی | انٹی پائرین - کوکا - کوکین - کلوریل - کلوروفارم وغیرہ |
| سن اسٹروک | لو لگنا | انٹی پائرین - ایپومارفیا - اٹروپین - کونین |
| سفلس | آتشک | ایمونیم ایوڈائیڈ - فیرائی ایوڈائیڈ وغیرہ - |
| | | اور جب آتشک کے سبب جلدی بیماریاں پیدا ہوں - مرکبات مرکری اور ایڈوفارم - ارسٹول پکس کوئیڈ وغیرہ |
| | | اور آتشک کے زخموں میں - مرہم اور لوشن مرکری کا لگانا چاہیئے ایڈوفارم اور ہائیڈروکوٹائل وغیرہ |
| کالرا - | ہیضہ | اجواین - کریازوٹ - گایوکال - ٹرانکوٹ سلفیورک |

| بیماری | دیسی نام | دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہین |
|---|---|---|
| | | ایسڈ کے ساتھ کلوروڈاین روبی نیز کیمفر - سلول - مارفیا مدار کا پھول وغیرہ - |
| کالک | قولنج | اجواین - ایتھر - کیمفر کلوروفارم - کلوروڈاین - پیپرمنٹ مارفیا بجیلا وغیرہ |
| کانسٹی پیشن | قبض | ملباڈونا اسٹرکنیا - کسکرا سگراڈا - کیلومل - پڈافلن سٹلفر نباتڈ سنا - جمالا دانہ وغیرہ - |
| کاف | | براناکائی ٹس دیکھو - |
| کلوروسس | عورتون کی ناطاقتی | ریلوہ - مرکبات فولاد - فاس فورس وغیرہ |
| کنجنکٹیوائیٹس | آنکھ اوٹھنا | حب پیپ کی ہو تو بوراسک لوشن - انگوئنٹم ہائیڈرا رجرامی اکسائڈ ای فلیوا - پاویسلین لگانے سے پلکین رات کے وقت جڑ نہین جاتی ہین درد بند کرنے کے لیے |

| بیماری | دیسی نام | دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں |
|---|---|---|
| | | کوکین لوشن - کاسٹک لوشن وغیرہ |
| کولے پس | دل کی حرکت بند ہونا | ایتھر سلفیورک - اسپرٹ امونیا ارومٹیکس وغیرہ |
| کنول شن | تمام بدن میں تشنج ہونا | انٹی پائرین - کلورل سپازی توری - مرکبات سنکونا پوٹاشیم برومائیڈ - بلاڈونا - مارفیا - سلفونل - کلورو فارم - آئیوڈائیڈ آف پوٹاشیم وغیرہ - |
| کارنز یا وارٹس | گھٹہ | کلوڈین سلی سی لک ایسڈ کوکین - کاربالک ایسڈ - لی نی منٹ ایوڈین وغیرہ<br>دیسی دوائیں - مولی کے جڑ کا عرق گھگر گیندہ کا پتہ لگانا چاہیئے - |
| کورای زا | زکام | کاربولائی زد - اسمے لنگ سالٹ - انٹی پائرین - بسمتہ بطور - ہلاس - ایڈو فارم ایوکالپٹس - منتہال |

| بیماری | دیسی نام | دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں |
|---|---|---|
| | | یا سوڈا سلی سیلاس کی سنگھنی وغیرہ |
| کوریا | رعشہ یا کپ بائی | انٹی پائی رین۔ ارسنک۔ کلورل۔ ارگٹ۔ مرد ائیل فاس فورس۔ سپرٹکنیا۔ فاسی ساس ٹگما اور السرین زنک برومائڈ۔ کونین۔ نائٹریٹ آف سلور وغیرہ۔ |
| کٹ ریکٹ | موتیا بند | اولیم فاس فورس سکلس سائی نی رسے یا میری ٹیا وغیرہ |
| کنسر | سرطان۔ رسولی | ارسنک کلورل۔ مارفیا۔ خارجی دوائیں۔ مثلاً کاسٹک کریمک ایسڈ زنک کلورائیڈ وغیرہ |
| کیل کیولس | پتھری | بل بیری۔ اسپرٹ ایتھر۔ امائیل نائٹرائس کلورل ٹرمین۔ نائٹرو گلیسرین وغیرہ یوری نری۔ امونیا فاس فاس۔ امونیا بنزوئیٹ اسی پائرین۔ و سوڈا املا کرلی تھیا سائیٹر اس۔ سوڈا |

| بیماری | دیسی نام | دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں |
|---|---|---|
| | | بن زدآس وغیرہ |
| گیسٹرالجیا یا گیسٹروڈینیا | دردشکم | اسپرٹ ایتھر - کنابس انڈیکا - کوکا - کوڈین - مرکبات بسمتھ - منگ نیز آکسائیڈ - ٹنکچر کلوروفارم - ارگٹ - مارفیا - آرسنک قلیل مقدار میں - ایسڈ کاربالک - زنک آکسائیڈ - کریازوٹ - |
| گلانڈیولر انلارجمنٹ | گلٹیوں کا آماس یعنی نا | کیلشیم سلفائیڈ - مرکبات آئرن - ایڈوفارم - آیوڈین پینٹ |
| گنوریا | سوزاک | کرجن بالسم - کوکین انجکشن - گوکھرو - مرکبات فولاد - مرکبات پوٹاس - روغن صندل - بلاڈونا - ایوکالپٹس آئل - ہائیڈراسٹس ایڈوفارم - بوچی - اور انجکشن جیسے پوٹاشیم پرمنگناس - زنک کلورائیڈ - زنک سلفو |

| دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں | دیسی نام | بیماری |
|---|---|---|
| کاربولاس وغیرہ سے گلس نامی گرا ۔ | | |
| بی نزیٹ آف امونیا ۔ کلفین ۔ مرکبات لی تھیا ۔ پٹاسی ایوڈائیڈ پٹاسی سائیٹراس ۔ مارفیا وغیرہ ۔ | نقرس | گاوٹ |
| ایلم گارگل ٹنکچر اسٹیل کا لگانا ۔ پٹاسی کلوراس گارگل وغیرہ | مسوڑے کا پھولنا | گمس ان فلیمیڈ |
| —— ◦ —— | | |
| اکونائٹ ۔ لائیکوار امونیا ایسی ٹیٹس ۔ باہری استعمال ان دواؤں کا ہونا چاہیئے جیسے ایسڈ لکٹک کریا زوٹ کا بھاپ ۔ منتھال اور بابی نامی سلوس ٹرش وغیرہ | سوزش حنجرہ | لرنجائی ٹس |
| بالسم گرجن ۔ بھواچی ۔ چالمو گرا کا تیل ۔ ارگٹ | کوڑھ ۔ جذام | لپ رسی |
| بالسم گرجن ۔ بھواچی ۔ ارسنک وغیرہ ۔ | سفید داغ ۔ برص | لیوکوڈرما |

| بیماری | دیسی نام | دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں |
|---|---|---|
| لیوکوریا | سیلان رحم | بوراسک لوشن وائلم - ہائیڈراس ٹش - پلس ٹیلا - پوٹاسی پرمنگناس - داخلی استعمال - مرکبات فولاد - منرل ایسڈ وغیرہ |
| لورکن جسن شینیا | ورم جگر | ایمونیم کلورائیڈ و ٹرک زیکم ومیوریاٹک ایسڈ وائیلوٹ ملاک دینا چاہیئے - پڈانلن وکیلومل وغیرہ |
| اب سس لوکوموٹر اٹک زی | ایک قسم کا فالج جس میں مریض بغیر دیکھے ہوئے چل نہیں سکتا نہ کھڑا ہو سکتا ہے | انٹی پائی رین - مرڈائیل - فاس فورس - پائیلو کارپن فاس فائی گما - |
| لم بے گو | کمر کا درد | انٹی پائرین انجکشن - لی لی منٹ اٹروپیا - بلاڈونا - کپ سیکم - مارفین انجکشن - منتھال - پلاسٹر - مرہم وسے راٹریا وغیرہ - |

| بیماری | دیسی نام | جو دوائین جو استعمال ہوسکتی ہین |
|---|---|---|
| لیپوپس | خراب قسم کا سرطان مثل جذام کے | لک ٹک ایسڈ کیمفر- فاس فورس اولیم مرو- اولیم چالمو گرا- پوٹاسی آیوڈائیڈ- ڈنوونس سولیوشن- ایڈروفارم وغیرہ |
| مے ما افکشن | امراض پستان | (۱) ماس پستان- بلاڈونا و گلیسرین کا لیپ- (۲) دودہ بڑہانی والی دوائین- لک ٹک ایسڈ- جے بورنڈی- پائیلو کارپین- مالٹ اکسٹرا کٹ- (۳) دودہ کم کرنے والی دوائین- انٹی پائرین- بلاڈونا- کونائیم- ارگٹ وغیرہ (۴) چہاتی کے ڈہینی کا زخم- ٹانک ایسڈ گلیسرین کوکین- کلوڈین- بائیڈراس تش وغیرہ |
| مے نیا | نسیان- | اٹروپین- برومائیڈ پوٹاشیم- کلورل- ڈجی ٹیلس جلس میم- مارفیا- سلفونل- پرالڈی ہائیڈ وغیرہ- |

| بیماری | دیسی نام | دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں |
| --- | --- | --- |
| میزلس | خسرہ | اکونائٹ - لائیکوار ایمونیا ایسی ٹیٹس - نائیٹرس ایتھر ایپیکاک وغیرہ - |
| مے نوریجیا | حیض کی زیادتی | کنابس انڈیکا - ارگٹ - ہزلین - ہائیڈراس ٹس مرکبات فولاد وغیرہ |
| مس کیرج | اسقاط حمل | الی ٹرس - کوڈین - ہائیڈراس ٹس - مارفین وغیرہ |
| ماوتھ افکشن | منہ کے اندر کی بیماریاں - | بورکس اور ہنی - گلیسرائنم - ایسیڈم کاربالیکم - اکوا کلوروفارم - گارگل - ایلم گارگل وغیرہ - |
| نروس ڈیبیلیٹی | ناطاقتی | کوکا - فاس فارک ایسڈ امونیم برومائڈ - گوکھرو - مرکبات کونین وفولاد واسٹرکینیا وزنک وغیرہ - |
| نیورلجیا | درد | انٹی پائرین - امونیم کلورائڈ - کنابس انڈیکا - جلس میم |

| دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں | دیسی نام | بیماری |
| --- | --- | --- |
| اکسلجن - فنے نلسے ٹین - فاسفورس - کونین اور ٹنکچر<br>خارجی دوائیں - کلوروفارم - کوکین - کلورل کیمفر<br>انگوئینٹم منتھال - انگوئینٹم وسے راٹریا وغیرہ | | |
| برائی اونیا - فی ناسے ٹین - انٹی فبرن - انٹی پائرین<br>اپیکاک - پوٹاشیم ایوڈائڈ - کاربونیٹ آف امونیا وغیرہ | پسلی مارنا - | نیومونیا |
| اٹروپین - بلاڈونا - کلورل ڈوورس پاوڈر جیبوزنڈی<br>پائیلو کارپین - سلفونل - زنک اکسائیڈ وغیرہ - | سل کی بیماری میں<br>پسینہ بکثرت آنا | نائٹ سویٹ |
| بسمتھ خاصکر بچوں کے لئے - ہائیڈروسیانک<br>ایسڈ ڈائلیوٹ - کوکین وغیرہ -<br>جب پیٹ پر درد ہونے کے سبب قے ہو - اٹراپین | قے | وامیٹنگ |

| بیماری | دیسی نام | دوائیں جو استعمال ہوسکتی ہیں - |
| --- | --- | --- |
| | | جب دماغی بیماری کے سبب سے قے ہو - کاکیوکس انڈیکس<br>جب عصبی کے سوزش کے سبب قے ہو - اپیکاک<br>قلیل مقدار میں -<br>جب زبان صاف نہو ملنے کے سبب قے ہو نکس وامیکا<br>لڑکون کو جب مٹی کی رنگت دست ہو اور قے بھی ہو<br>گرے پاؤڈر -<br>جب قے معدہ کے زخم یا کنسر کے سبب ہو - کریازوٹ<br>جب جسم کی کسی بیماری کی سبب قے ہو - پٹاشیم برومائیڈ -<br>جب کوئی وجہ نہ معلوم ہو تو ایسڈ کاربالک - کلورل - انکلوین<br>اور لیفروے سنگ مکسچر وغیرہ دے سکتے ہیں - |
| ورمس | کرم | کیلومل - بائی برنگ - کالا دانہ - فرائی پرکلورائیڈ |

| بیماری | دیسی نام | دوائین جو استعمال ہوسکتی ہین |
| --- | --- | --- |
| | | سنتونین وغیرہ |
| ویری اُولا | چیچک | خارجی دوائین - مرہم بوراسک ایسڈ - وائڈوفارم - وزنک وکاربالک آئیل - |
| | | داخلی دوائین - انٹی فبرین - انٹی پائرین - سنزائیلول وغیرہ |
| ہمی چوریا | بول الدم | کیمفر - کنابس - ارگٹ - ہزلین وغیرہ - |
| ہےموریج | خون جاری ہونا | داخلی دوائین - برائی اونیا - ایسڈ پائرو گے لک ہزلین - مرکبات فولاد وغیرہ |
| | | خارجی دوائین - کلوڈین - ایلم - فرائی پرکلورائیڈ وغیرہ |
| ہڈایک | دردسر | انٹی پائرین صفراوی مزاج والون کی لیے - کفین - کنابس انڈیکا - ارسنک - کیمفر - گیوارنا - فی ناسےٹین اور مرکبات زنک وغیرہ |

| دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں | دیسی نام | بیماری |
|---|---|---|
| ایمونیم کلورائڈ - ہائیڈراسٹس - ایرائیڈین - پڈافلن وغیرہ صفراوی مزاج کے لیے - | | |
| کیمفر - کلورل - امائل نائٹراس - سوڈا بائیکاربت اسپرٹ کلوروفارم - مارفین - شکر اور سرکہ ملا کر - برانڈی اور شکر - بلاڈونا - مشک کی گولیاں وغیرہ - | ہچکی | ہی کف |
| مرہم بستہ - کوکین - مرہم ہائیڈرارجرائی ایمونی ایٹا - منتھال - مرہم زنک وغیرہ - | اگیا کی بیماری | ہرپیز |
| ایلم - ارگٹ - ہماملس - فیرائی سالٹ وغیرہ - | قے الدم | ہیمٹی میسس |
| کوکین - کورل - کنابس انڈیکا - مارفیا - نائٹرو گلیسرین - فائی ساس ٹگما - پائلوکارپین | ہڑک بائی | ہائیڈروفوبیا |

| دوائیں جو استعمال ہو سکتی ہیں | دیسی نام | بیماری |
| --- | --- | --- |
| کفئین۔ کنابس۔ مرکبات فولاد۔ فاسفورس پلس ٹیلا۔ اسٹرکینیا۔ ویلیرین و زنک پوٹاسیم برومائیڈ وغیرہ۔ | اختناق الرحم ہوریچھا | ہسٹیریا |
| اسیڈ ہائیڈروگیلک۔ انٹی پائیرین۔ اٹروپین انجکشن۔ ایلم۔ ارگٹ۔ ہاملس وغیرہ۔ | نفث الدم | ہماپٹیس |
| پرٹوسس دیکھو۔ | | ہوپنگ کاف |
| اناٹیل نائٹراس۔ کفئین۔ بجے بورنڈی۔ نائٹروگلیسرین۔ سوڈا بن زوآس وغیرہ۔ | خون میں پیشاب کا زہر چڑھ جانا۔ | یوری میا |
| انکانٹینٹس آف یورن یعنی پیشاب بند ہونا } انٹی پائیرین۔ بلاڈونا۔ ارگٹ فراکسی آیوڈائیڈ گو کہر وغیرہ | پیشاب کی بیماریاں | یورینری ڈس آرڈرز |

# حصۂ سوم

## مردونکی بیماریونکے چند نسخے

| گنوریا | | ڈراپسی | |
|---|---|---|---|
| (۱) نسخہ | | (۱) نسخہ | |
| بالسم کوپائی بی | ۱۰ بوند | اکسٹراکٹم الی ٹیریم | $\frac{1}{4}$ گرین |
| لائیکوار پتاسی | ۱۰ بوند | پلوس سلا | $\frac{1}{2}$ گرین |
| ٹنکچر کیوبے بی | ۱۰ بوند | پلوس ڈجی ٹیلس | ایک گرین |
| ناسٹر کا ایتھر | ۲۰ بوند | اکسٹراکٹم ہائی سیامس | $1\frac{1}{2}$ گرین |
| ٹنکچر ہائی سیامائی | ۲۰ بوند | سب کو ملا کر ایک گولی بنالو دن مین | |
| میوسیلج اکیشیا | ایک اونس | ایسی دو گولیان دینا چاہیئے۔ | |
| اکوا کیمفورا | ایک اونس | | |
| ایسی تین خوراکین دن مین دینا چاہیئے | | | |

نوٹ۔ ہر کالم کے نسخہ جات اپنے کالم کی ترتیب سے درج کئے گئے ہین۔

## دیگر

(۲۲) نسخہ

| | |
|---|---|
| اولیم سنٹلی غلیوا | ۲۰ بوند |
| اولیم کیوبیب | ۱۰ بوند |
| ناسٹر کسٹ ایتھر | ۲۰ بوند |
| ٹنکچر ہائی سیامائی | ۴ بوند |
| اکوا الی سائی | ایک ونس |

ایسی تین خوراکیں دن میں دینا چاہئیں

## بیچو

(۳۰) نسخہ

| | |
|---|---|
| کلوڈیم | ایک ونس |
| لیڈ ٹاٹم | ایک ڈرام |

## دیگر

(۲۳) نسخہ

| | |
|---|---|
| ایمونیم کلورائڈ | ۲۰ گرین |
| اکسٹر اکٹم ٹرگرنیکم | ۱۵ گرین |
| ٹنکچر جن شین | ایک ڈرام |
| انفیوزن سنا | ۴ اونس |

دن میں تین مرتبہ دینا چاہیئے۔

## دیگر

(۲۴) نسخہ

پل ہائیڈرارج
پل سینا } ہر سہ ادویہ ایک ایک گرین
پل ڈجی ٹیلس

